بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ اکبر

صرف اللہ ہی بڑا ہے

# میلادِ محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم





مرتبہ:
صاحبزادہ محمد محب اللہ نوری
مدیر اعلیٰ ماہنامہ نور الحبیب بصیر پور (اوکاڑہ)

باہتمام

**رائے فقیر محمد**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ اکبر

صرف اللہ ہی بڑا ہے

# میلاد محسن اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



مرتب

(صاحب زادہ) محمد محب اللہ نوری

مدیر اعلیٰ ماہ نامہ نور الحبیب بصیر پور (اوکاڑا)

باہتمام

**رائے فقیر محمد**

| | |
|---|---|
| کتاب | میلاد محسن اعظم ﷺ |
| مرتب | (صاحب زادہ) محمد محب اللہ نوری |
| صفحات | 112 |
| باراول | صفر المظفر 1426ھ/ مارچ 2005ء |
| کمپوزنگ | نوری کمپوزنگ سنٹر بصیر پور شریف (اوکاڑا) |
| طباعت | شرکت پرنٹنگ پریس، لاہور |
| قیمت | روپے |



# فہرست



## گلدستۂ نعت

# أَلصُّبْحُ بَدَا مِنْ طَلْعَتِهٖ

أَلصُّبْحُ بَدَا مِنْ طَلْعَتِهٖ　　وَاللَّيْلُ دَجٰی مِنْ وَّفْرَتِهٖ
سحر طاری ہوئی ہے آپ کے ماتھے کی طلعت سے　　یہ رونق رات نے پائی ہے زلفوں کی عنایت سے

فَاقَ الرُّسُلَا فَضْلًا وَّ عُلًا　　أَهْدَى السُّبُلَا لِدَلَالَتِهٖ
بزرگی میں وہ سبقت لے گئے سارے رسولوں پر　　کہ رستے دین کے روشن ہوئے ان کی ہدایت سے

کَنْزُ الْکَرَمِ مَوْلَی النِّعَمِ　　هَادِی الْأُمَمِ لِشَرِيْعَتِهٖ
خزانے بخششوں کے رحمتوں کے ملک ہیں ان کی　　ہدایت یاب ساری امتیں ان کی شریعت سے

أَزْکَی النَّسَبِ أَعْلَی الْحَسَبِ　　کُلُّ الْعَرَبِ فِیْ خِدْمَتِهٖ
نسب ان کا، حسب ان کا بہت ارفع، بہت اعلیٰ　　شرف پایا ہے سارے عالموں نے ان کی خدمت سے

سَعَتِ الشَّجَرُ نَطَقَ الْحَجَرُ　　شَقَّ الْقَمَرُ بِإِشَارَتِهٖ
شجر خدمت میں آئے، پتھروں نے بات کی ان سے　　قمر شق ہو گیا ہے ان کی انگشت شہادت سے

جِبْرِيْلُ أَتٰی لَيْلَةَ أَسْرٰی　　وَالرَّبُّ دَعٰی لِحَضْرَتِهٖ
شب معراج ان کے پاس جبریل امین آئے　　بلایا رب نے ان کو عرش پر اپنی عنایت سے

نَالَ الشَّرَفَا وَاللّٰهُ عَفَا　　عَنْ مَّا سَلَفَا مِنْ أُمَّتِهٖ
انہی کے واسطے سے سب شرف پائے ہیں لوگوں نے　　گناہ سب دور فرمائے ہیں رب نے ان کی امت کے

فَمُحَمَّدُنَا هُوَ سَيِّدُنَا　　وَالْعِزُّ لَنَا لِإِجَابَتِهٖ
ہمارے سید و مولا محمد ﷺ ہیں، محمد ﷺ ہیں　　کہ عزت ہے ہمارے واسطے ان کی اطاعت سے

حضرت سیدنا حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ
ترجمہ: حکیم سرور سہارن پوری

❁❁❁❁❁





# بارگاہ رسالت ﷺ میں دنیا کی سب سے پہلی نعت

جو بعثت کے فوراً بعد ورقہ بن نوفل نے پیش کی، جسے سب سے پہلے رسول اکرم ﷺ نے حضرت سیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی موجودگی میں سماعت فرمایا۔
دنیا کی کسی نعت کو اب قیامت تک ایسی زبان اور ایسے سامع نصیب نہیں ہوں گے۔

لججت، و کنت فی الذکری لجوجا　　لامرٍ طالما بعث النشیجا
و وصفٍ من خدیجۃَ بعد وصف　　فقد طال انتظاری یا خدیجا
ببطن المکتین علی رجائی　　حدیثکِ أن أری منہ خروجا
بما خبّرتنا من قول قَس　　من الرھبان اکرہ ان یعوجا
بانّ محمدا سیسود قوما　　و یخصم من یکون لہ حجیجاً
و یظھرُ فی البلاد ضیاء نور　　یقیم بہ البریۃ أن تموجا
فیلقی من یحاربُہ خساراً　　و یلقی من یُسالمہ فلوجاً
فیالیتی اذا ما کان ذاکم　　شھدتُ و کنت أولھم ولوجاً
و لو کان الذی کرھت قریش　　ولو عجّت بمکتھا عجیجا
ارجّی بالذی کرھوا جمیعاً　　الی ذی العرش ان سفلوا عروجاً
و ھل امر السفالۃ غیر کفر　　بمن یختار من سمک البروجا
فان یبقوا و ابقی تکن امور　　یَضِجّ الکافرون لھا ضجیجاً
و ان اھلک فکل فتی سیلقی　　من الاقدار متلفۃ خروجاً

[سیرت ابن ہشام، جلد ۱، صفحہ ۱۲۱/ البدایہ والنہایہ، جلد ۳، صفحہ ۱۰]

## منظوم (آزاد) ترجمہ

اے میرے چاند! ﷺ تری یاد کا غم
چشم مشتاق مری ، دیدۂ خونِ ناب مرا
تیرے اوصافِ حمیدہ کا بیاں اور خدیجہ کی زباں
کہ وہ موعود نبی تیرے سوا کوئی نہیں
اور مرا دیدۂ بے خواب ہے کب سے بیدار
تجھ کو مکہ میں کریں گے مبعوث
تو نے اب مجھ کو بتایا ، تو یقیں آیا ہے
میرے ممدوح محمد ﷺ، ہے مجھے پورا یقیں
رہبر قوم نہیں ، سرورِ عالم تو ہے
ہر طرف تیری ہدایت سے ضیاء پھیلے گی
تری حجت کو کوئی قطع نہ کر پائے گا
تجھ سے ٹکرائے گا جو ، خائب و خاسر ہو گا
اے مرے ربِ علا ، ربِ علا!
قوم جب تیرے محمد ﷺ پہ کرے ظلم و جفا
اور بن جاؤں سراپا محمد ﷺ کی پناہ
لاکھ نفرین کریں مجھ پہ قریش یا وہ کریں واویلا
پستی و ذلت و ناکامی و خسران و فنا
اس پہ ایمان جو لائے گا وہی پائے گا
اے مرے ربِ علا! مہلت عمر بس اتنی مجھے ارزانی کر

مدتوں سے ہے مرے دل کا رفیق
تیرے چہرے کی سحر کا متلاشی کب سے
بس مرے دل کی گواہی کے لیے کافی تھا
چشم مشتاق مری جس کے لیے چشم براہ
تھا مجھے پورا یقیں
یا مدینہ کو وہ بعثت کا شرف بخشیں گے
کہ وہ موعود نبی ﷺ تیرے سوا کوئی نہیں
آنے والا جو زمانہ ہے فقط تیرا ہے
ساری دُنیا ترے انوار سے روشن ہو گی
خلق کو امن ملے گا تو وسیلے سے ترے
تری طاقت ترے پیغام کی سچائی میں ہے
ترا دامن جو پکڑ لے گا ، وہ پائے گا فلاح
مہلت عمر بس ، اتنی مجھے ارزانی کر
میں اسے اس ﷺ کے مقامات سے آگاہ کروں
مجھ پہ لازم ہے کہ اس دین میں داخل ہو جاؤں
اس حقیقت کا ہوں محرم ، جو ہے مستور ابھی
منکر دین محمد ﷺ کا مقدر ہو گی
عزت و شان و شرف ، بخشش و انعام و عطا
دیکھ لیں میری نگاہیں ، وہ حسیں نظارا

عبدالقادر خان

✿✿✿✿✿





کچھ
بیاں
اپنا

# مصلحِ اعظم ﷺ کا مولودِ مسعود

ربیع الاوّل کا مبارک و مسعود مہینا پوری تاریخ انسانیت میں لازوال اہمیت کا حامل ہے---اسی ماہ کی ایک نورانی سحر، محسن عالم ﷺ بزم امکاں میں جلوہ افروز ہوئے---

باعثِ تکوین عالم، فخر آدم و بنی آدم ﷺ کی دنیا میں تشریف آوری سے قبل سارا جہاں کفر و شرک کی عمیق گہرائیوں میں ڈوبا ہوا تھا---ظلم و ستم کا دور دورہ تھا---شرافت و دیانت عنقا تھی---لوٹ مار، چوری، بد دیانتی، حیلہ گری اور وعدہ خلافی کو آرٹ سمجھا جاتا تھا---بچیوں کو زندہ درگور کرنا، قمار بازی، شراب نوشی اور زنا کاری اہل عرب کا محبوب مشغلہ بن چکا تھا---صدیوں کی برائیاں جڑ پکڑ چکی تھیں---قرنوں کے گناہ عادت بن چکے تھے---ہر طرف اندھیرا دکھائی دیتا تھا---روشنی کی ایک کرن کو آنکھیں ترس گئی تھیں---

الغرض، بدی اپنی انتہا کو پہنچ چکی تھی---

یکایک رحمت باری جوش میں آئی، محبوب خدا ﷺ کی جلوہ گری ہوئی---کائنات میں

عظیم انقلاب رونما ہوا---شب دیجور کے پردے چاک ہوئے---کفر و شرک کے اندھیرے دور ہوئے---فحاشی و عریانی کے بادل چھٹ گئے---ضلالت و گمراہی کے ایوانوں میں زلزلہ برپا ہوا---جانِ رحمت ﷺ نے انسانیت کو پستی سے نکال کر عظمت و رفعت کی معراج تک پہنچایا---بھٹکی ہوئی قوم کو راہ راست پر لگایا---دکھی دنیا کو امن و راحت کا پیغام دیا---اس کی ان بیڑیوں کو کاٹ پھینکا، جس میں وہ صدیوں سے جکڑی چلی آتی تھی---اسے جبر و تشدد اور خود ساختہ قوانین کے شکنجے سے نجات دلائی اور ایک ایسا اجتماعی نظام عطا کیا، جس میں نوعِ انسانی کی فلاح و نجات کا راز مضمر تھا---وہ مکمل ضابطۂ حیات دیا، جس میں رنگ، نسل، قوم اور وطن کی کوئی تفریق نہ تھی---جو گورے سے لے کر کالے تک، معلم سے لے کر متعلم تک، راعی سے لے کر رعایا تک، آقا سے لے کر غلام تک، شہنشاہ سے لے کر فقیر بے نوا تک، زندگی کے ہر شعبہ سے تعلق رکھنے والے افراد کے لیے زندگی کے ہر موڑ پر قابل عمل ہے---

مصلح اعظم ﷺ نے بھٹکے ہوئے لوگوں کی اس انداز سے تربیت کی اور بگڑے ہوئے ماحول کو اس نہج پر استوار کیا کہ تاریخ کا دھارا بدل دیا---سوچ کے زاویے اور زندگی کے اصول تبدیل ہو گئے---عزتوں کے بیوپاری عصمتوں کے نگہبان بن گئے---شرابی، منع شراب کی تحریک کے ہیرو کہلائے---رہ زن، رہبر ہوئے---خائن، متدین ہوئے اور ان کے اندر احساس دیانت جاگ اٹھا---یہ حیرت زا انقلاب جس عظیم ہستی کے وجود باجود سے عالم آشکار ہوا، ماہ ربیع الاول انہی کے مولودِ مسعود کی یاد دلاتا ہوا منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوتا ہے---

اس بار ماہِ یمن و سعادت ایک ایسے وقت طلوع ہو رہا ہے جب کہ شرق سے غرب تک امت مسلمہ عرصۂ امتحان میں ہے---کروسیڈی بش کی زیر قیادت یہود و ہنود و نصاریٰ اور دیگر طاغوتی قوتیں اسلام اور مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی عملی کاوشوں میں مصروف ہیں---امن و سلامتی کے دین---اسلام---کو دہشت گردی کا سمبل قرار دیا جا رہا ہے اور ایک سوچی سمجھی سازش کے ذریعے روشن خیالی اور جدت پسندی کی آڑ میں فحاشی، عریانی، بے راہ روی اور مادر پدر آزادی کے ایجنڈے پر مبنی لادینی نظام کو اصل اسلام قرار دیا جا رہا ہے اور یوں محسن انسانیت ﷺ کے دیے ہوئے نظام کی توہین و تذلیل اور اسے مسخ کرنے کا اہتمام کیا جا رہا ہے---

عالم انسانیت، بالخصوص امت مسلمہ کی فلاح و بہبود اور عہد حاضر کے تمام معاملات و مسائل کا





حل سرکار ابد قرار ﷺ کے دیے ہوئے نظام کے نفاذ میں مضمر ہے---

خدا کے آخری رسول اور کونین کے ہادی ﷺ کی پوری زندگی ہمارے لیے کامل نمونہ ہے، اس پر عمل پیرا ہو کر ہم مقصد حیات پا سکتے ہیں---

محسن کائنات ﷺ کا انسانیت پر جو احسان عظیم ہے، اس کا تقاضا ہے کہ آپ ﷺ کی سیرت طیبہ کی پیروی کی جائے---آپ ﷺ کا ذکر پاک حرز جاں بنایا جائے اور آپ ﷺ کا نام ہر زبان پر ترانہ بن کر گونجے---

آیئے! میلاد کے مبارک و مسعود یوم میں یہ عہد کریں کہ ہم حضور ﷺ کے لائے ہوئے نظام سے اپنی زندگیوں کو منور کریں گے---یہ تہیہ کریں کہ زبان کھلے تو ان کی ثنا کے لیے---ہاتھ پاؤں حرکت میں آئیں تو ان کی رضا کے لیے---

اللہ تعالیٰ ﷻ ہمیں ربیع الاول کی برکات اور سرکار ابد قرار ﷺ کی سیرت طیبہ کے انوار و تجلیات سے مستفید و مستنیر ہونے کی سعادت ارزانی فرمائے---

آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علیٰ آلہ و اصحبہ اجمعین

(صاحبزادہ) محمد محب اللہ نوری
مدیر اعلیٰ ماہ نامہ نور الحبیب

# عید میلاد النبی ﷺ

حسن بخشِ محفلِ امکاں ہے میلاد النبی
زینت صحنِ ریاضِ جاں ہے میلاد النبی

نوعِ انساں کو عطا کیں حق نے صد ہا نعمتیں — دیں ہمیں اس معطیٔ مطلق نے کیا کیا نعمتیں
قلب کی تسکین، آنکھوں کا اجالا نعمتیں — بیش قیمت، دل نواز و روح افزا نعمتیں
حق کا ان سب سے بڑا احساں ہے میلاد النبی

بے ثمر صدیوں سے تھیں انسانیت کی کھیتیاں — منتظر تھے ان کی آمد کے زمین و آسماں
برسر فاراں ہوئی رحمت کی اک بدلی عیاں — ہو گیا شاداب و فردوسِ نظر باغِ جہاں
ابرِ گل بار و گہر افشاں ہے میلاد النبی

حق نما آئے، نگوں اصنام باطل ہو گئے — آشنا اپنے خدا سے، تھے جو غافل ہو گئے
گلہ باں جو تھے، جہاں بانوں میں شامل ہو گئے — بد ہوئے اچھے، جو ناقص تھے وہ کامل ہو گئے
فتح بابِ عظمتِ انساں ہے میلاد النبی

تذکرہ ان کی ولادت کا ہے زیبا تذکرہ — آگہی افروز، پُر کیف و دل آرا تذکرہ
ہو رہا تھا، ہو رہا ہے اور ہو گا تذکرہ — ہے خدا کا تذکرہ، خیر الورا کا تذکرہ
زیب و زینِ گلشنِ ایماں ہے میلاد النبی

لازمی ہم پر ہے شکرِ نعمتِ ربِّ جلیل — ہے یہ محفل شکرِ احسانِ خدائے بے عدیل
محفلِ میلادِ حضرت پر فَحَدِّثْ ہے دلیل — ہم غلاموں کی ہے یہ خوش قسمتی بے قال و قیل
عین حکم و حکمتِ قرآں ہے میلاد النبی

"محتاجِ رحمت شاہ حجاز" ۱۴۲۵ھ
"محتاجِ رحمتِ شاہ بطحا" ۱۴۲۶ھ — محمد عبدالقیوم طارق سلطان پوری





# صبح ولادت

حضرت مولانا ابو الفضل محمد نصر اللہ نوری علیہ الرحمہ

دل جگمگا رہا ہے، قسمت چمک اٹھی ہے — پھیلا نیا اجالا، صبح شب ولادت
پڑھتے ہیں عرش والے، سنتے ہیں فرش والے — سلطانِ نو کا خطبہ، صبح شب ولادت
ہاں، دین والو! اٹھو، تعظیم والو! اٹھو — آیا تمہارا مولا، صبح شب ولادت
[مولانا حسن رضا خاں علیہ الرحمۃ]

## شش علامات

حضور ﷺ کی پھوپھی حضرت صفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں، کہ شب میلاد میں نے چھ علامات دیکھیں:

1. پیدا ہوتے ہی آپ نے سجدہ فرمایا---
2. سجدہ سے سر اٹھا کر بزبان فصیح لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ کہا---
3. تمام مکان آپ کے نور سے روشن دیکھا---
4. جب میں نے غسل کرانے کا ارادہ کیا تو ہاتف نے آواز دی کہ اے صفیہ! تکلیف نہ کر، کیوں کہ ہم نے اسے غسل شدہ پیدا کیا ہے---
5. جب معلوم کرنا چاہا کہ تو مولود لڑکا ہے یا لڑکی، تو دیکھا کہ آپ کا ختنہ ہوا ہوا ہے اور ناف کٹی ہوئی ہے---
6. جب قمیص پہنانے لگی تو آپ کے دوشانوں کے درمیان خاتم نبوت (مہر نبوت) کو دیکھا، جس پر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھا ہوا تھا---[۱]

## مقام غور

رسول اکرم ﷺ دنیا میں تشریف لانے کے بعد سب سے پہلے اپنے خالق کے لیے سربسجود

ہوئے، معلوم ہوا کہ نماز انھیں بہت پیاری تھی۔ حدیث شریف میں ہے:

جُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِيْ فِي الصَّلٰوةِ---[۲]

''میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی ہے''---

میرے پیارے بھائیو! اگر تم پیارے محبوب ﷺ کی بارگاہ بے کس پناہ میں مقبولیت چاہتے ہو تو آؤ، محبوب کے محبوب ترین عمل نماز پر اچھی طرح کاربند ہو جاؤ، نیز رسول اللہ ﷺ کو اپنی مثل سمجھنے والوں کو سوچنا چاہیے کہ کیا تمہاری ولادت کے وقت بھی ایسی علامات ظاہر ہوئی تھیں---

## فرشتوں کی آمد

حضرت عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادت کے وقت میں طواف کعبہ میں مشغول تھا، کعبہ معظمہ نے مقام ابراہیم کی طرف سجدہ کیا اور کہا:

اللہ اکبر اللہ اکبر! مجھے اب جاہلیت کی ناپاکیوں اور بتوں کی نجاستوں سے پاک کریں گے۔ تمام بت سر کے بل گر گئے---

ندا سنی کہ آمنہ کے گھر محمد ﷺ پیدا ہوئے، گھر جانے کے لیے جب صفا کی طرف سے حرم سے باہر آیا، تو غوغا سنا اور دیکھا کہ پرندے اور بادل مکہ مکرمہ کی طرف جمع ہو رہے ہیں، گھر پہنچتے ہی خوش خبری ملی، تو مولود کو جب میں نے دیکھنا چاہا تو حضرت آمنہ نے عرض کی:

حضرت! کسی آنے والے نے کہا ہے کہ تین دن تک یہ فرزند کسی کو نہ دکھانا---

میں نے تلوار نیام سے کھینچی اور کمرے میں داخل ہوا تو ایک برقعہ پوش کو دیکھا کہ اس کے ہاتھ میں تلوار ہے اور وہ کہہ رہا ہے:

اے عبدالمطلب! ٹھہرو، تاکہ ملائکہ مقربین اور مقام علیین کے فرشتے تیرے فرزند کی زیارت سے فارغ ہو جائیں---[۳]

مولانا حسن رضا خاں صاحب فرماتے ہیں:

عرش عظیم جھومے، کعبہ زمین چومے — آتا ہے عرش والا، صبح شب ولادت
آمد کا شور سن کر، گھر آئے ہیں بھکاری — گھیرے کھڑے ہیں رستہ، صبح شب ولادت
ہر جان منتظر ہے، ہر دیدہ رہ نگر ہے — غوغا ہے مرحبا کا، صبح شب ولادت
جبریل پر جھکائے، قدسی پرے جمائے — ہیں سرو قد ستادہ، صبح شب ولادت

## بشارت رضوان

خصائص کبریٰ، مواہب، زرقانی اور فتاویٰ مولوی عبدالحی میں رأس المفسرین حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے:





لَمَّا وُلِدَ ﷺ قَالَ فِيْ اُذُنِهٖ رِضْوَانُ خَازِنُ الْجِنَانِ اَبْشِرْ يَا مُحَمَّدُ فَمَا بَقِيَ لِنَبِيٍّ عِلْمٌ اِلَّا وَقَدْ اُعْطِيْتَهٗ فَاَنْتَ اَكْثَرُهُمْ عِلْمًا وَّ اَشْجَعُهُمْ قَلْبًا---[۴]

''جب حضور ﷺ پیدا ہوئے تو جنت کے خازن نے آپ کے کان مبارک میں عرض کیا، اے بہت زیادہ تعریف کیے گئے! خوش خبری ہو کہ آپ کو تمام پیغمبروں کے تمام علوم ضرور عطا کیے گئے تو آپ علم میں سب سے فائق ہیں اور آپ اپنے دل کی بہادری میں سب سے ممتاز ہیں''---

## فائدہ

اہل عرب کا یہ مسلمہ ضابطہ ہے کہ حرف نفی کے بعد نکرہ استغراق وعموم کا فائدہ دیتا ہے۔ یہاں لفظ ''نبی'' اور ''علم'' دونوں نکرہ ہیں اور ''ما'' نافیہ کے مدخول ہیں تو واضح ہوا کہ سرور دو عالم ﷺ کو بوقت ولادت تمام انبیائے کرام کے کل علوم حاصل تھے۔ وہ کتنے علوم تھے؟ یہ اندازہ ہمارے وہم و گمان سے وراء ہے۔ جب ہم نے حضرت آدم علیہ السلام کا علم قرآن کریم سے پوچھا، تو ارشاد ہوا:

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا---[۵]

''حضرت آدم کو تمام لغات کا علم عطا کر دیا گیا''---

جب حضرت نوح علیہ السلام کے علم کا سوال کیا گیا تو کلام الٰہی میں آپ کی دعا کی صورت میں معلوم ہوا:

اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ يُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا---[۶]

''اے میرے رب! اگر تو نے انھیں چھوڑا تو تیرے بندوں کو گمراہ کر دیں گے اور یہ فاجر و کافر ہی مریں گے''---

معلوم ہوا کہ مافی الارحام اور مافی الاصلاب سب آپ کے پیش نظر تھا---

جب ہم نے فرقان حمید سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی معلومات جاننا چاہیں تو اس میں پایا:

كَذٰلِكَ نُرِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ---[۷]

''اسی طرح ہم نے ابراہیم کو آسمان وزمین کا ملک دکھایا''---

ہمیں خیال آیا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی وسعت علم کلام الٰہی سے جانیں تو معلوم ہوا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی قمیص لے کر قافلہ جب مصر سے روانہ ہوا تو آپ کنعان میں بیٹھ کر فرما رہے تھے:

اِنِّيْ لَاَجِدُ رِيْحَ يُوْسُفَ---[۸]

''بے شک ضرور میں یوسف کی خوش بو پاتا ہوں''---

کتاب منزل سے حضرت یوسف علیہ السلام کا علم پوچھا تو پتا چلا کہ آپ نے یہ فرمان سنا کر پندرہ برس پہلے بارش کی اطلاع دے دی تھی:

ثُمَّ یَأْتِیْ مِنْ بَعْدِ ذٰلِکَ عَامٌ فِیْہِ یُغَاثُ النَّاسُ وَ فِیْہِ یَعْصِرُوْنَ---[۹]

''پھران (چودہ برسوں کے بعد) ایک برس آئے گا، جس میں لوگوں کو بارش دی جائے گی اور اس میں رس نچوڑیں گے''---

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے علم کا سوال کیا تو قرآن مجید نے سامری کے واقعہ میں واضح کر دیا کہ آپ نے واضح طور پر اپنی امت کے احوال پہچان لیے---[۱۰]

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے کشف کو جاننا چاہا تو کتاب مہیمن نے آپ کے اس مقولہ کا ذکر فرمایا:

وَ اُنَبِّئُکُمْ بِمَا تَاْکُلُوْنَ وَ مَا تَدَّخِرُوْنَ---[۱۱]

''میں تمہیں اس کی خبر دیتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو تم اپنے گھروں میں چھپاتے ہو''---

بطور مثال چند آیات درج کی ہیں ورنہ ان کے علاوہ اور بھی کافی مقامات میں انبیائے کرام کے علوم کا بیان ہے---

## شکم مادر میں سرکار کا علم

مجموعہ فتاویٰ مولوی عبدالحی میں رسول اکرم ﷺ کا یہ فرمان مذکور ہے کہ لوح محفوظ پر قلم چلتا تھا اور فرشتے عرش کے نیچے پروردگار کی تسبیح کرتے تھے اور میں ان کی تسبیح کی آواز سنتا تھا، حالانکہ میں شکم مادر میں تھا---[۱۲]

واضح ہو کہ دیوبندی کہتے ہیں کہ مولوی عبدالحی ہمارا مولوی ہے---

اب غور طلب بات یہ ہے کہ رسول کریم ﷺ جب شکم مادر میں قلم اور فرشتوں کی تسبیح کی آواز سنتے تھے اور آپ کو بوقت ولادت باسعادت تمام نبیوں کے تمام علوم حاصل تھے تو آخر ظاہری حیات مبارکہ تک حاصل شدہ علوم کا کیسے اندازہ ہو سکتا ہے؟ جب کہ اللہ رب العالمین نے ارشاد فرمایا:

وَ لَلْاٰخِرَۃُ خَیْرٌ لَّکَ مِنَ الْاُوْلٰی---[۱۳]

''اور بے شک ہر پچھلی گھڑی آپ کے لیے پہلی سے بہتر ہے''---

تو اب یہی کہا جا سکتا ہے---

اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
و ز ہر چہ گفتہ اند شنیدیم و خواندہ ایم

## آنکھوں سے نور کی چمک

حضرت سیدہ حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جب پہلی مرتبہ آپ کے پاس آئیں تو آپ نیند میں تھے، پیار سے آپ کے سینۂ اطہر پر جب حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ہاتھ رکھا، تو





آپ نے مسکراتے ہوئے آنکھیں کھول دیں:

فَخَرَجَ مِنْ بَیْنِ عَیْنَیْہِ نُوْرٌ حَتّٰی دَخَلَ خِلَالَ السَّمَاءِ---[۱۴]

''آپ ﷺ کی آنکھوں سے نور نکلا، یہاں تک کہ وہ آسمان کے اندر داخل ہو گیا''---

## حضرت حلیمہ سعدیہ کا دودھ

مواہب لدنیہ اور شواہد النبوۃ میں ہے کہ پرندے، درندے اور دیگر مخلوقات نے آپ کی خدمت و تربیت چاہی کیوں کہ ندا ہوئی تھی:

طُوْبٰی لِثَدْیٍ اَرْضَعَہٗ---[۱۵]

''کتنا پاکیزہ ہے وہ پستان، جس نے آپ ﷺ کو دودھ پلایا''---

مگر یہ قسمت حضرت حلیمہ سعدیہ کی تھی، پہلے آپ کا دودھ آپ کے لڑکے کو بھی ناکافی تھا، جب آپ نے حضور ﷺ کو اٹھا کر داہنی چھاتی سے لگایا، تو خوب دودھ اترا، جب بائیں جانب سے پلانا چاہا، تو آپ نے نہ پیا۔ آپ ہمیشہ ایک طرف سے ہی دودھ پیتے تھے۔ علماء کرام اس کا نکتہ بیان فرماتے ہیں کہ آپ جانتے تھے کہ ایک اور بھی دودھ پینے والا ہے۔ گویا شیر خوارگی میں ہی آپ نے عدل و انصاف کا سبق دینا شروع فرما دیا---

## حجر اسود نے استقبال کیا

تفسیر مظہری شریف میں ہے:

وَ جَاءَتْ بِہٖ اِلَی الْحَجَرِ الْاَسْوَدِ لِیُقَبِّلَہٗ فَخَرَجَ الْحَجَرُ الْاَسْوَدُ مِنْ مَکَانِہٖ حَتّٰی اِلْتَصَقَ بِوَجْھِہٖ ﷺ---[۱۶]

''حضرت حلیمہ آپ ﷺ کو حجر اسود کی طرف لائیں تا کہ اسے بوسہ دیں تو حجر اسود اپنی جگہ سے نکل کر آپ کے چہرۂ اقدس سے چمٹ گیا''---

حجر اسود کا کمال، پیارے حبیب ﷺ کے وسیلۂ جلیلہ سے ہے، اس لیے اس نے آپ کا استقبال کیا اور آپ کو بوسہ دیا۔ امام اہل سنت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا---

کعبہ بھی ہے انھی کی تجلی کا ایک ظل　　روشن انھی کے عکس سے پتلی حجر کی ہے

## سواری کی شان

حضرت سیدہ حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، آپ ﷺ کو لیے، دراز گوش پر سوار ہوئیں، دراز گوش نے اس وقت کعبہ معظمہ کی طرف متوجہ ہو کر تین سجدے کیے، جب مکہ معظمہ سے روانہ ہوئے تو بنی سعد کی باقی عورتیں پیچھے رہ گئیں، وہ بہت حیران ہوئیں کہ جب مکہ مکرمہ آ رہی تھیں تو حلیمہ سعدیہ کی یہ سواری چل نہیں سکتی تھی، حضرت حلیمہ سعدیہ سے انھوں نے وجہ دریافت کی، تو بزبان فصیح سواری بولی:

اللہ کی قسم! آج میری بڑی شان ہے، میری موت کے بعد اللہ تعالیٰ نے مجھے زندہ کیا، لاغری کے بعد اس نے مجھے فربہ کیا، اے بنی سعد کی عورتو! افسوس تم غفلت میں تھیں:

هَلْ تَدْرِيْنَ مَنْ عَلٰى ظَهْرِيْ؟ عَلٰى ظَهْرِيْ خَيْرُ النَّبِيِّيْنَ وَ سَيِّدُ الْمُرْسَلِيْنَ وَ خَيْرُ الْاَوَّلِيْنَ وَ الْاٰخِرِيْنَ وَ حَبِيْبُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ---[۱۷]

"تمہیں معلوم ہے کہ میری پشت پر کون ہے؟ میری پشت پر تمام نبیوں سے بہتر، رسولوں کے سردار، پہلوں، پچھلوں سے افضل، رب العالمین کے حبیب سوار ہیں"---

## بکریوں کا کلام

مدارج میں ہے کہ بکریوں کے ریوڑ آ کر عرض کرنے لگے:

اے حلیمہ! جانتی ہو کہ تیرے رضاعی لڑکے زمین و آسمان کے پروردگار کے رسول اور حضرت آدم علیہ السلام کی تمام اولاد سے بہتر ہیں---[۱۸]

## چراغ کی ضرورت نہیں

تفسیر مظہری میں الشمائل المجد یہ کے حوالہ سے مذکور ہے کہ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے فرمایا:

مَا كُنَّا نَحْتَاجُ اِلَى السِّرَاجِ مِنْ يَوْمِ اَخَذْنَاهُ لِاَنَّ نُوْرَ وَجْهِهٖ كَانَ اَنْوَرَ مِنَ السِّرَاجِ فَاِذَا احْتَجْنَا اِلَى السِّرَاجِ فِيْ مَكَانٍ جِئْنَا بِهٖ فَتَنَوَّرَتِ الْاَمْكِنَةُ بِبَرَكَتِهٖ ﷺ---[۱۹]

"جس دن سے حضور ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے، ہم چراغ کے محتاج نہ رہے، کیوں کہ آپ ﷺ کے چہرۂ پاک کی شعاع چراغ سے زیادہ تھی۔ جب کبھی کسی مکان میں چراغ کی ضرورت ہوتی، تو ہم آپ ﷺ کو وہاں لے جاتے تو آپ ﷺ کی برکت سے وہ مکان منور ہو جاتا"---

آپ پہلے ہی سے نور ہیں، جیسے آیات و احادیث سے ثابت ہے۔ پھر اس نور میں زیادتی ہی ہوتی رہی۔ چنانچہ حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے:

كَانَ يَنْزِلُ عَلَيْهِ كُلَّ يَوْمٍ نُوْرٌ كَنُوْرِ الشَّمْسِ---[۲۰]

"آپ ﷺ پر روزانہ سورج کے نور کی مانند نور اترتا تھا"---

## خوش بو کی مہک

السیرۃ الحلبیہ میں ہے:

عَنْ حَلِيْمَةَ لَمَّا دَخَلْتُ بِهٖ اِلٰى مَنْزِلِيْ لَمْ يَبْقَ مَنْزِلٌ مِنْ مَنَازِلِ بَنِيْ





سَعْدٍ اِلَّا شَمَمْنَا مِنْهُ رِيْحَ الْمِسْكِ---[۲۱]

"حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ جب میں آپ ﷺ کو اپنے گھر لائی تو قبیلہ بنی سعد کے تمام گھروں سے کستوری کی خوش بو ہم نے پائی"---

آپ ﷺ کی خوش بو کا احادیث طیبہ میں بہت زیادہ بیان ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیے ہیں
جس راہ چل دیے ہیں، کوچے بسا دیے ہیں

## آپ ﷺ کا دافع البلاء ہونا

حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مذکور ہے کہ لوگوں کے دلوں میں آپ کی محبت ڈالی گئی، لوگ آپ کے معتقد ہوئے، جب کسی کو کوئی تکلیف ہوتی تو آپ کے ہاتھ کو پکڑ کر مقام تکلیف پر رکھتے، باذن اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہو جاتی۔ اونٹ یا بکری بیمار ہو جاتی تو پھر بھی یہی علاج کرتے----[۲۲]

## پتھروں اور درختوں کا سلام

تفسیر مظہری میں ہے:

وَ كَانَتْ حَلِيْمَةُ اِذَا مَشَتْ بِهٖ عَلٰى وَادٍ يَابِسٍ اِخْضَرَّ فِي الْوَقْتِ وَ كَانَتْ تَسْمَعُ الْاَحْجَارَ تَنْطِقُ بِسَلَامِهَا عَلَيْهِ وَ الْاَشْجَارُ تَحِنُّ بِاَغْصَانِهَا اِلَيْهِ---[۲۳]

"جب حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا خشک وادی میں آپ ﷺ کو لے کر چلتیں تو اسی وقت وہ وادی سرسبز ہو جاتی اور پتھروں کو سنتیں کہ آپ ﷺ پر سلام عرض کر رہے ہیں اور درخت آپ ﷺ کی طرف اپنی شاخیں جھکا رہے ہیں"---

آپ ﷺ جب بڑے ہوئے تو اپنے رضاعی بھائی کے ساتھ بکریوں کو چرانے تشریف لے جاتے۔ آپ ﷺ کے رضاعی بھائی کا بیان ہے:

مَا مَرَّ بِحَجَرٍ وَ لَا مَدَرٍ وَ لَا سَهْلٍ وَ لَا جَبَلٍ وَ لَا شَجَرٍ وَ لَا وَحْشٍ وَ لَا طَيْرٍ اِلَّا قَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ---[۲۴]

"آپ ﷺ کسی پتھر، ڈھیلے، نرم زمین، پہاڑ، درخت، وحشی جانور یا پرندے کے پاس نہیں گزرے، مگر اس نے کہا، اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ"---

جب جمادات، نباتات اور حیوانات سرکار مدینہ ﷺ کی بارگاہ بے کس پناہ میں سلام عرض کرتے ہیں، تو ہم امتی جن پر آپ ﷺ کی خصوصی رحمت و شفقت ہے اور وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا کا خصوصی حکم بھی ملا، کیوں نہ سلام کا نذرانہ عرض کریں---

آپ ﷺ کے رضاعی بھائی نے یہ بھی بیان کیا:

اِذَا جَاءَ اِلَى الْبِئْرِ وَ نَحْنُ نَسْقِى الْاَغْنَامَ يَعْلُوا الْمَاءُ اِلٰى فَمِ الْبِئْرِ وَ اِذَا قَامَ فِى الشَّمْسِ ظَلَّتْهُ الْغَمَامَةُ وَ تَأْتِى الْوُحُوْشُ اِلَيْهِ وَ هُوَ قَائِمٌ فَتُقَبِّلُهٗ---[۲۵]

"آپ ﷺ جب کوئیں کے پاس آتے، حالانکہ ہم بکریوں کو پانی پلا رہے ہوتے، پانی کوئیں کے منہ کی طرف چڑھ آتا اور جب دھوپ میں کھڑے ہوتے تو بادل سایہ کرتے اور آپ ﷺ کی طرف وحشی آتے، حالانکہ آپ کھڑے ہوتے تو وہ آپ ﷺ کو چومتے"---

## حوالہ جات


۱......شواہد النبوۃ، علامہ جامی علیہ الرحمہ، صفحہ ۳۵، ۳۶

۲......طبرانی صغیر، جلد ۱، صفحہ ۲۶۲ ۳......شواہد النبوۃ، صفحہ ۳۶

۴......خصائص کبریٰ، جلد ۱، صفحہ ۳۹/ مواہب اللدنیہ، زرقانی، جلد ۱، صفحہ ۱۱۵/ فتاویٰ مولوی عبدالحی، جلد ۱، صفحہ ۵۶ ۵......البقرۃ ۲: ۳۱

۶......نوح ۷۱: ۲۷ ۷......الانعام ۶: ۷۵ ۸......یوسف ۱۲: ۹۴

۹......یوسف ۱۲: ۴۹ ۱۰......طٰہٰ ۲۰: ۸۵ ۱۱......آل عمران ۳: ۴۹

۱۲......مجموعہ فتاویٰ مولوی عبدالحی، جلد ۱، صفحہ ۴۳ ۱۳......الضحیٰ ۹۳: ۴

۱۴......مواہب اللدنیہ، زرقانی، جلد ۱، صفحہ ۱۴۳/ السیرۃ الحلبیہ، جلد ۱، صفحہ ۸۶/ مدارج النبوۃ، جلد ۱، صفحہ ۱۹/ الانوار المحمدیہ، صفحہ ۲۹

۱۵......مواہب اللدنیہ، جلد ۱، صفحہ ۱۴۰/ شواہد النبوۃ، صفحہ ۳۷

۱۶......تفسیر مظہری، جلد ۶، صفحہ ۵۲۸

۱۷......السیرۃ الحلبیہ، جلد ۱، صفحہ ۸۶/ مواہب اللدنیہ، زرقانی، جلد ۱، صفحہ ۱۴۴/ الانوار المحمدیہ، مدارج النبوۃ، جلد ۱، صفحہ ۲۰ ۱۸......مدارج النبوۃ، جلد ۱، صفحہ ۲۰

۱۹......تفسیر مظہری، جلد ۶، صفحہ ۵۲۸

۲۰......مدارج النبوۃ، جلد ۱، صفحہ ۲۱/ السیرۃ الحلبیہ، جلد ۱، صفحہ ۸۷

۲۱......السیرۃ الحلبیہ، جلد ۱، صفحہ ۸۸ ۲۲......السیرۃ الحلبیہ، جلد ۱، صفحہ ۱۱

۲۳......تفسیر مظہری، جلد ۶، صفحہ ۵۲۸ ۲۴......نزہۃ المجالس، جلد ۲، صفحہ ۱۰۳

۲۵......تفسیر مظہری، جلد ۶، صفحہ ۵۲۸


✻✻✻✻✻





# ظہور قدسی --- خدا کی رحمتوں کا سرمدی لمحہ

پروفیسر سید عبدالرحمٰن بخاری
مؤسس عالمی تحریک سیرت



وہ ایک "لمحہ" جو خدا کو بہت پیارا ہے --- ازل سے ابد تک کا سب سے پیارا لمحہ --- جی ہاں! قرآن یہی بتاتا ہے اور پیارا کیوں نہ ہو کہ وہ عرصۂ حیات کا سب سے قیمتی اور معتبر لمحہ ہے --- مخلوق پر خدا کے سب سے بڑے انعام کا لمحہ --- کون سا انعام؟ --- پڑھیے قرآن:

﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَ يُزَكِّيْهِمْ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ﴾---[آل عمران: ۱۶۴]

"بے شک اللہ تعالیٰ ﷻ کا بڑا احسان ہوا مسلمانوں پر کہ ان میں انہیں میں سے ایک رسول بھیجا، جو ان پر اس کی آیتیں پڑھتا ہے اور انہیں پاک کرتا ہے اور انہیں کتاب و حکمت سکھاتا ہے اور وہ ضرور اس سے پہلے کھلی گمراہی میں تھے"---

اس آیت میں اور اس طرح کی دیگر آیات میں کلمہ "اذ" استعمال ہوا ہے --- "اذ" سے

مراد ہے خاص لمحہ---اور ازل سے ابد تک کا سب سے خاص لمحہ وہ ہے، جب خدا کے محبوب محمد مصطفیٰ ﷺ زمین پر اترے---یہی اس آیت سے ظاہر ہے---ایک بار پھر اس کو پڑھیے اور دل کے لیے یہ گنگنائیے---لفظوں کی مٹھاس آپ کی روح میں اتر جائے گی اور حقیقت کی رعنائی پوری طرح آشکار ہو جائے گی---کہ جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند---وہی مخلوق پہ رب کا ''لمحۂ احسان'' ہے---اور اسی لمحۂ احسان کی تفصیل دکھانے کے لیے پورا قرآن اترا ہے---میں نے قرآن جتنی بار بھی پڑھا، اول سے آخر تک ہمیشہ اسی آیت کی تفسیر نظر آیا---اور اگر آپ کی چشم تصور بھی اس لمحے کی گہرائی میں ڈوب سکے تو یقیناً ایسا ہی نظر آئے گا---تو آئیے! کچھ دیر کے لیے ہم ظہور قدسی کی دل افروز ساعت کے جلوے سمیٹیں---

## حکمت الٰہی کے سرمدی لمحے

خدائے قدوس تو زمان و مکان سے ماورا ہے، لیکن تخلیق کا سارا عمل وقت کے لامتناہی بہاؤ کا حصہ ہے---ہر چیز کا وجود تین ابعاد (Dimension) رکھتا ہے اور یہ تینوں ابعاد وقت (Time) کے تابع ہیں---آئن سٹائن کے نظریۂ اضافت (Theory of Relativity) نے امرِ حقیقت کی آخری حد تک ثابت کر دیا ہے کہ جب سے خدا نے تخلیق کا سلسلہ شروع کیا، وقت کا دھارا بہنے لگا اور یہ بہاؤ لامتناہی ہے---وقت کا جو حصہ کسی فعل یا واقعہ (Event) سے جڑا ہو، وہ ایک اکائی (Unit) ہے اور قرآن حکیم میں کلمہ ''اذ'' کا استعمال انہی اکائیوں کی نشان دہی کرتا ہے---وقت کی ہر اکائی ایک آن یا ساعت ہے، اسی کو ہم ایک لمحہ، پل یا گھڑی کہتے ہیں---

وقت کا ہر لمحہ اپنے اندر رونما ہونے والے خاص واقع یا عمل کی بناء پر اہمیت اختیار کرتا ہے، ایسے بے شمار لمحات کی داستان ہمیں قرآن سناتا ہے---مثلاً

وہ لمحہ، جب خدا نے زمین پر اپنا خلیفہ بنانے کا فیصلہ کیا---[بقرۃ:۳۰]

وہ لمحہ، جب اس نے فرشتوں کو آدم کے روبرو سجدہ کرنے کا حکم دیا---[بقرہ:۳۴]

وہ لمحہ، جب خدا کے حضور پہلی قربانی پیش کی گئی---[المائدۃ:۲۷]

وہ لمحہ، جب خدا نے کافروں کے استیصال کے لیے زمین پر پہلا عذاب اتارا---[ھود:۴۰]

وہ لمحہ، جب خلیل اللہ علیہ السلام پر سب سے بڑی آزمائش اتری، وہ اس میں پورے سرخ رو ہوئے اور نوعِ انسانی کے لیے تابناک و درخشندہ مثال بن کر اسے سرخ رو کر گئے---[بقرۃ:۱۲۴]

وہ لمحہ، جب خدا نے اپنا گھر، کعبۃ اللہ بنایا اور اسے مخلوق کے لیے پناہ گاہ ٹھہرایا---[بقرۃ:۱۲۵]





وہ لمحہ، جب طور پر موسیٰ علیہ السلام کے لیے نور خدا چمکا اور کلام الٰہی اترا---[طٰہٰ:۱۰/ بقرۃ:۵۳]

وہ لمحہ، جب خدا نے داؤد علیہ السلام پر زبور اتاری---[نساء:۱۶۳]

وہ لمحہ، جب سلیمان علیہ السلام کو خشکی و تری کی ہر چیز پہ حکمران بنایا---[سورہ ص:۳۶]

وہ لمحہ، جو حضرت ایوب علیہ السلام کے لیے تکلیف کا مداوا لایا---[سورہ ص:۴۱]

وہ لمحہ، جب یونس علیہ السلام کو بطن ماہی سے نجات ملی---[الانبیاء:۸۷]

وہ لمحہ، جب زکریا علیہ السلام کی دعا قبول ہوئی اور بڑھاپے میں فرزند ملا---[انبیاء:۸۹/ مریم:۳]

وہ لمحہ، جب حضرت مریم علیہا السلام کو روح القدس (علیہ السلام) نے بیٹے کی بشارت دی---[مریم:۱۶]

وہ لمحہ، جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے لیے آسمان سے نعمتوں کا دستر خوان اترا---[المائدۃ:۱۱۴]

اور

وہ لمحہ جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو زندہ آسمان پر اٹھا لیا---[آل عمران]

غرض ہر وہ لمحہ، جب خدا عزوجل کسی کام کا ارادہ کرتا ہے، تو ''کُـــن'' کہتا ہے اور وہ کام ہو جاتا ہے---[یٰس:۸۲]

یہ سلسلہ ہمیشہ جاری رہے گا، کہ تخلیق تو ایک مسلسل عمل ہے---

## وہ لمحہ جب بہار اتری زمین پر

ہاں! یہ نعمتوں بھرے لمحے تو بہت سے ہیں، مگر قرآن بتاتا ہے اور صاف صاف لفظوں میں کھول کر بتاتا ہے کہ یہ سارے لمحے اپنی جگہ اہم سہی، پر ان میں سے کوئی بھی لمحہ ایسا نہیں، جسے خدا عزوجل اپنا ''خاص لمحہ'' ٹھہرائے اور مخلوق پر اس کا احسان جتلائے---دیکھو! ازل سے ابد تک سارا وقت خدا کا ہے، مگر یہ سارا وقت ایک سا ہے---سب لمحے برابر ہیں---سوائے ''ایک'' کے اور وہی ایک تو لمحہ ہے، جسے رب تعالیٰ جل جلالہ نے کہا ہے ''اپنا''---جو سب سے جدا ہے، سب سے بڑا---وہ اکیلا لمحہ، جسے قرآن نے ڈنکے کی چوٹ پر ''خدا کا لمحۂ احسان'' بتایا ہے:

﴿لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ ..........﴾---

وہ لمحہ، جب خدا نے مؤمنوں پر احسان کیا---ہاں صرف ایک ہی لمحہ ایسا ہے، وقت کے بہتے دھارے کا سب سے حسین لمحہ---رحمت کی برستی برکھا کا سب سے انوکھا قطرہ---عرصۂ تخلیق کی لازوال ساعت---تکمیل کائنات کی بے مثل آن---ظہور قدرت کی انمول گھڑی---ہاں! وہ ہے جب بہار اتری زمین پر---ایسی بہار جس پہ نازاں ہے خود بہشت---اس سے

پہلے جہان، ویران تھا--- فضاؤں میں پھریرے اڑ رہے تھے ظلمتوں کے--- یہ لمحہ آیا زندگی لے کر--- وداعِ ظلمتِ شب اور طلوعِ صبحِ نو بن کر--- چراغِ علم وہدایت کی تابشیں ہمراہ--- چمک اٹھا جہاں کا ذرہ ذرہ اس کی ضو سے--- اجالا ہے اسی کا روز وشب میں--- اسی سے بانکپن نکھرا زمیں کا--- گلوں میں رنگ، ستاروں میں روشنی اس سے--- ہر ایک حسن کے مظہر میں دل کشی اس سے--- یہ لمحہ جوہرِ آئینۂ تہذیب ہے--- سراسر نور ہے، تقدیس ہے--- اک علم کا منار ہے، جس سے رخِ حیات کا ہر زاویہ چمک اٹھا--- اک خیر کا معیار، جو دنیا میں حسنِ فکر ونظر لے کے آیا ہے--- ایک امن کا پیغام، جس سے جاں بلب انسانیت نے آشتی کا فیض پایا--- اک نور کی برسات، جس نے دل کو روشن کر دیا، آنکھوں کو بینا کر دیا--- اک لمحۂ انقلاب، جو--- خلق وتقدیر وہدایت سب کا حاصل--- جس نے ریگ زاروں میں زندگی بکھیری ہے--- یہ لمحہ، جو شعور آگہی ہے--- زمانہ اس کے حوالے سے رخ بدلتا ہے--- یہ لمحہ، جو محیطِ کن فکاں ہے--- اس کی کرنیں دو جہاں پہ چھائی ہیں--- وہ لمحہ، مطلعِ صبحِ ازل روشن ہے جس سے--- وہ لمحہ، چہرۂ شامِ ابد تاباں ہے جس سے--- زمانہ سارا عطا ہے اس ایک لمحے کی---

یہ لمحہ گر نہ ہوتا--- محفلِ ہستی نہ ہوتی--- حقیقت ظلمتوں میں کھوئی رہتی--- جبینوں پہ کبھی سجدے نہ کھلتے--- دلوں کی انجمن افسردہ رہتی--- نہ ہوتا رنگ گلشن میں، نہ سیاروں میں تابانی--- یہ لمحہ، جو عطا کے سب نرالے رنگ لایا ہے--- اسی کے فیض سے آراستہ بزمِ جہاں ہے--- افق سے تا افق ہے اس کی برکت کا ظہور--- یہ لمحہ، جو ازل سے تا ابد پھیلا ہوا ہے--- کاروانِ زندگی کی آخری منزل ہے یہ--- تصور میں یہ لمحہ جگمگائے تو بہاریں نکہتوں کے سب در کھول دیتی ہیں--- دلوں میں رنگ وبو کا سیلِ بے پایاں امنڈتا ہے--- وہ لمحہ، جس کی عظمت کا احاطہ ہو نہیں سکتا--- خدا عزوجل نے اس میں ہی سب دل نوازیاں بھر دیں--- جو سچ کہوں تو ہیں اپنی نشانیاں بھر دیں---

پوچھتے کیا ہو، یہ لمحہ کون سا ہے؟--- جادۂ ہستی ہے، جس کی تابشوں سے نور نور--- ہاں! یہی لمحہ ہے، جب حسنِ ازل کا نور چمکا--- وہ لمحہ، سیدہ آمنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی گود میں جب آفتاب اترا--- جو بہرِ مومناں بن کر رؤف آیا، رحیم آیا--- خطا پوش وعطا پاش وخلیق آیا، کریم آیا--- خدا نے پیار سے اس کو پکارا جس طرح چاہا--- وہ مزمل، وہ مدثر، وہ یٰسٓ اور وہ طٰہٰ!--- ہاں وہ لمحہ، جو میرے آقا ﷺ کی پیدائش کا لمحہ ہے--- وہ لمحہ، جو خدا عزوجل کی تکمیلِ خواہش کا لمحہ ہے--- وہ لمحہ، دینِ جب اترا نبی ﷺ کی زندگی بن کر--- وہ لمحہ، جو کمالِ حسن کی ہے آخری منزل--- وہی ہے انقلابِ زندگی کا جاوداں لمحہ---





## ظہور قدسی کی برکات حد شمار سے باہر ہیں

حضور اکرم ﷺ نعمت اللہ ہیں--- آیت کریمہ:

﴿اَلَّذِیْنَ بَدَّلُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ کُفْرًا﴾---[ابراہیم:۲۸]

کی تفسیر میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں:

نِعْمَةُ اللّٰهِ مُحَمَّدٌ ﷺ---

''اللہ کی نعمت سے مراد حضور سید عالم ﷺ کی ذات گرامی ہے''---

پس دنیا میں حضور اقدس ﷺ کی تشریف آوری سب نعمتوں سے اعلیٰ نعمت ہے--- یہی تشریف آوری ہے، جس کے طفیل دنیا، قبر، حشر، برزخ، آخرت، غرض ہر وقت، ہر جگہ، ہر آن ظاہری وباطنی نعمتوں سے ہمارے وجود کا ایک ایک ریشہ بہرہ مند ہے اور ہوگا---

ذرا سوچو تو سہی! اللہ عزوجل کا فضل ورحمت، کون سی نعمت اس حبیب کریم ﷺ کی ولادت سے بڑھ کر ہے، جس کے صدقے میں تمام نعمتیں، تمام رحمتیں، تمام برکتیں عطا ہوئیں---

حضور سید عالم ﷺ کا وجود اقدس سراسر برکت ہے، رحمت ہے، ہدایت ہے--- آپ ﷺ کے ظہور قدسی کی برکات حد شمار سے باہر ہیں--- دنیا کو آپ ﷺ کی بدولت علم، حکمت اور دانائی کا خزانہ ملا--- معرفت الٰہی کا راستہ کھلا--- خدا عزوجل کا آخری پیغام قرآن حکیم اترا--- نور ازل کا جلوہ چمکا--- توحید کا نکھرا تصور ملا--- خدا عزوجل کی رضا کا در کھلا--- عدل اور سچائی کا بول بالا ہوا--- اخلاق کریمانہ کی تکمیل ہوئی--- کائنات میں حسن اور فضیلت کا شاہکار چمکا--- دنیا والوں کو زندگی گزارنے کا بہترین نمونہ ''اسوۂ حسنہ'' ملا--- سلسلۂ نبوت اپنی انتہا کو پہنچا--- اور دین حق دنیا میں ہمیشہ کے لیے غالب ہوگیا--- حضور ﷺ کی ولادت محض ایک فرد کی ولادت نہیں، یہ تو دنیا اور آخرت کی سب نعمتوں کا ظہور ہے--- نسل آدم کے لیے ہر فضیلت، ہر انعام، ہر خوبی، ہر سعادت، ہر مرتبہ، ہر کمال اسی ظہور قدسی کا فیضان ہے--- مصطفیٰ ﷺ کی ولادت پر خدا نے اپنی مخلوق کے لیے سب خزانوں کے منہ کھول دیے--- آخری وحی قرآن حکیم اور اس کی شرح وحی نبوت یعنی حدیث نبوی اتری--- قرآن وحدیث کو سمجھنے اور ان کی روشنی میں قیامت تک پیدا ہونے والے سب مسائل کو حل کرنے کے لیے اجتہاد کی

دولت نصیب ہوئی--- بندوں کی روحانی ترقی اور تزکیۂ نفوس کے لیے حضور ﷺ معلم بن آئے--- قیامت تک اولادِ آدم کے نفوس وارواح کا تزکیہ آپ ﷺ کی سیرت طیبہ اور سنت مطہرہ کے ذریعہ ہوتا رہے گا--- محبت الٰہی اور قرب خداوندی کے رستے آپ ﷺ کے ظہور قدسی کی بدولت چمکے--- اور اب رہتی دنیا تک سب کے لیے چمکتے رہیں گے--- اولیاء اور اصفیاء راہوں پر حضور ﷺ کے نشانِ قدس کی پیروی اور آپ ﷺ کے دامانِ کرم کے سائے میں چلتے رہیں گے--- گناہ گاروں کے لیے بخشش کا وسیلہ اور شفاعت کبریٰ کا دروازہ حضور ﷺ کی ولادت طیبہ ہی سے کھلا--- آپ ﷺ آئے تو دنیا والوں نے بشارتیں پائیں، عافیت کی، امن کی، سلامتی کی، توبہ کی، کرم کی، دعاؤں کی قبولیت کی، رحمتوں کی، برکتوں کی، ان گنت نعمتوں اور بخششوں کی--- حضور ﷺ رحمۃ للعالمین ہیں--- آپ ﷺ آئے تو دنیا کے ہر شخص کو رحمت ملی--- نصوص متواترہ سے یہ بات آشکارا ہے کہ ہر نعمت قلیل یا کثیر، دینی یا دنیوی اور ظاہری یا باطنی، روزِ اول سے ابد تک، کسی بھی مخلوق کو ملی یا ملے گی، وہ صدقہ ہے اسی ذات گرامی کا--- وہ بٹتی ہے اور بٹتی رہے گی انہیں کے ہاتھوں سے--- ﷺ

## ظہور قدسی سے دنیا نے کیا پایا؟

سوچنے کی بات یہ ہے کہ حضور ﷺ سے پہلے نوعِ انسانی کے پاس کیا تھا؟--- مصر و بابل کی فرسودہ تہذیبیں، جو اگر اولادِ آدم کے کسی کام آسکتیں تو وقت کے گرد و غبار میں گم ہو کر فنا کے گھاٹ نہ اتر چکی ہوتیں--- ہندوستان کا آریائی نظام، جو اگر انسانی سماج کے لیے قابل قبول ہوتا تو آج آدھی سے زیادہ دنیا ہندو ہوتی--- اور خود ہندوستان اسے ٹھکرا کر سیکولرازم کی آغوش میں پناہ نہ لیتا--- چین کی دانش قدیم، جو اگر دانائی فراہم کر سکتی تو چین ہزاروں سال تک بھٹکتے رہنے کے بعد بالآخر کمیونزم اور الحاد کی وادیوں میں سرگرداں نہ ہوتا--- یونان کا فلسفہ، جو نوعِ انسانی کو مقصد حیات کا شعور دے سکا نہ کائنات اور زندگی کی حقیقت سے پردہ اٹھا سکا، نہ خالق کائنات کے وجود اور عظمتوں کا سراغ لگا سکا--- جس کا حاصل بس ایک دیومالائی فسانہ تھا یا جمہوریت اور شہری ریاست کا وہ نظریہ جو آج بھی اولادِ آدم کے ہر آزار اور دنیا کے ہر تازہ فتنہ کی جڑ ہے--- رہا یورپ تو وہ اس وقت کوئی قابل ذکر شے ہی نہ تھا--- خود اہل یورپ کو اس بات کا اعتراف ہے اور یہ اعتراف یورپ کے ہر پڑھے لکھے شخص کو برملا اور بارہا کرنا پڑا کہ ان کے پاس جو کچھ اس وقت موجود ہے، سب محمد عربی ﷺ کا عطیہ اور فیضان ہے--- یہ اعتراف انہیں کیوں کرنا پڑا؟---





اس لیے کہ انسانی تاریخ اور تہذیب کا ہر چشمہ حضور محسن کائنات ﷺ کی سیرت طیبہ سے پھوٹا ہے--- یہ ایک ایسی اٹل حقیقت ہے، جس کی تردید آج کی معلوم دنیا میں موجود کسی بھی فرد اور قوت سے ممکن نہیں--- ہر وہ شخص جو بدن پر سر اور سر میں دماغ رکھتا ہے، جب تاریخ کا بے لاگ تجزیہ کرے تو سوائے اس کے اور کسی نتیجہ پر پہنچ ہی نہیں سکتا کہ نوعِ انسانی کو علم و دانش، تہذیب و تمدن اور نظامِ زندگی جو کچھ ملا، سب بارگہ سید الکونین ﷺ سے ملا---

اہل مغرب حضور ﷺ کی نبوت پر ایمان سے تو محروم ہیں لیکن آپ ﷺ کے فیضانِ نبوت ہی سے زندہ ہیں اور اس لیے اعترافِ عظمت پر مجبور--- ان کی بے بسی کا عالم یہ ہے کہ جن پیغمبروں پر وہ ایمان رکھتے ہیں، ان کے وجود اور تاریخی حیثیت کو ثابت کرنے سے بھی قاصر ہیں--- ان کے پاس اپنے انبیاء کی شخصیت اور سیرت کے بارے میں بھی صرف وہی معلومات قابل اعتماد اور مستند ہیں جو پیغمبر اسلام ﷺ کے ذریعہ انہیں حاصل ہوئیں--- ورنہ خود مغرب کے بعض محققین یہ چیلنج کر چکے ہیں کہ حضرت ابراہیم، حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ (علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام) کوئی تاریخی شخصیات نہیں، بلکہ فرضی وجود ہیں--- اور یہیں سے آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ حضور نبی رحمت ﷺ سے پہلے دیگر انبیاء کرام علیہم السلام نے اولادِ آدم کو جو کچھ دیا وہ کہاں ہے؟--- جو لوگ اپنے انبیاء کے وجود اور شخصیت کے بارے میں کچھ نہ جانتے ہوں وہ ان کی تعلیمات کے بارے میں کیا جانتے ہوں گے؟--- یہی وجہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پیروکار اپنی تعداد، ترقی اور طاقت کے لحاظ سے آج دنیا کی سب سے غالب اکثریت ہیں، مگر بایں ہمہ سب کے سب سیکولرازم یعنی لادینی نظام کا پرچار کرتے ہیں--- وجہ یہ ہے کہ ان کے پاس حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا دیا ہوا کچھ بھی موجود نہیں--- حتیٰ کہ ان کی لائی ہوئی اصل کتاب بھی محفوظ نہیں رکھ سکے--- آج دنیا میں جو بائبل موجود ہے، وہ بعد میں ان کے حواریوں نے خود لکھی ہے اور اس کا ہر ایڈیشن لکھنے والے کے نام منسوب ہے--- یہی حال حضرت موسیٰ علیہ السلام کی لائی ہوئی کتاب تورات کا ہے--- اصل تورات بھی آج دنیا میں کہیں موجود نہیں--- تو ذرا سوچئے کہ بھلا جو قومیں اپنے انبیاء کی لائی ہوئی آسمانی کتابیں محفوظ نہیں رکھ سکیں، ان کے پاس انبیاء کا دیا ہوا اور کیا موجود ہوگا؟--- کچھ بھی نہیں--- تو پھر کیوں نہ ہم کچھ اور بھی زیادہ پر اعتماد لہجے میں اور زیادہ بلند آہنگ سے یہ اعلان کریں کہ آج دنیا کے پاس صرف وہی کچھ موجود ہے جو حضور سید عالم ﷺ نے اسے دیا ہے---

اور سچ تو یہ ہے کہ حضور سید عالم ﷺ نے دنیا کو سب کچھ دے دیا ہے--- حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تک سارے انبیاء جو کچھ فرداً فرداً لے کر آئے تھے وہ سب حضور سید عالم ﷺ کی سیرت اور آپ ﷺ کے لائے ہوئے دین میں یک جا ہے--- اس طرح نوع انسانی کو آسمانی ہدایت کا سارا خزانہ اور انبیاء کرام علیہم السلام کی پوری سیرت ہمیشہ کے لیے محفوظ اور مکمل شکل میں آں حضرت ﷺ کے ذریعہ عطا ہوئی--- آپ ﷺ سے پہلے انسانیت گمراہی کے اندھیروں میں ڈوبی ہوئی تھی--- آپ ﷺ آئے تو ہدایت کا اجالا پھوٹا اور کائنات روشنیوں میں نہا گئی--- آپ ﷺ سے پہلے دنیا میں ہر جہالت نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے، آپ ﷺ نے دنیا کو علم دیا اور ایسا علم دیا جس نے دنیا کی کایا پلٹ دی--- آپ ﷺ آئے تو انسانیت تہی دست تھی، آپ ﷺ نے اس کا دامن خزانوں سے بھر دیا--- حکمت اور دانائی کے خزانوں سے--- اخلاق اور اقدار کے خزانوں سے--- امن وعافیت کے خزانوں سے--- نیکی اور مسرت کے خزانوں سے--- نوع انسانی طرح طرح کی بندشوں میں جکڑی ہوئی تھی، آپ ﷺ نے اس کی زنجیریں توڑیں اور بوجھ اتارے--- آدم کی اولاد گروہوں میں بٹی ہوئی تھی، آپ ﷺ نے اسے محبت کی لڑی میں پرو دیا--- انسانیت شعور و آگہی سے محروم تھی، آپ ﷺ نے فہم وادراک کے در کھولے، جذبہ واحساس کی توانائی بخشی اور انسان کو اس کی منزل دے دی--- غرض دنیا حضور ﷺ سے پہلے کیا تھی؟--- بس ایک ویرانہ--- خدا عزوجل نے اپنے محبوب ﷺ کی جائے پیدائش عرب کو صحرا بنایا ہے تا کہ وہ حضور ﷺ سے پہلے پوری دنیا کی ویرانی کا ایک نمونہ اور علامت نظر آئے--- پھر جب حضور ﷺ آئے تو کائنات میں ہر سو گل زار مہکنے لگے:

زہر آلود فضائیں تھیں ، نمو سے عاری
آپ ﷺ آئے تو بہار آ گئی ویرانوں میں

آیئے! اس بہار کی کچھ جھلکیاں دیکھیں:

## 1 تکمیل دین

نبی رحمت ﷺ کا ظہور تاریخ عالم کا سب سے عظیم واقعہ ہے، جس نے دنیا والوں کو ہدایت ربانی کا آخری تحفہ دیا اور ہمیشہ کے لیے صراط مستقیم پر ڈال دیا--- پہلے انبیاء کرام علیہم السلام اپنے ساتھ جو ہدایت ربانی لے کر آئے، وہ آنے والی نسلوں نے یکے بعد دیگرے ضائع کر دی---





آدم سے عیسیٰ تک کسی ایک پیغمبر کی تعلیم بھی محفوظ نہ رہ سکی--- لیکن پھر خدا عزوجل نے اپنے آخری پیغمبر کو بھیجا اور اس شان کے ساتھ بھیجا کہ ختم نبوت کو تکمیل دین سے ہم کنار کر دیا اور آپ ﷺ آئے تو نوع انسانی کو خدا کا آخری پیغام نصیب ہوا اور اس آخری پیغام نے ہدایت کی سب راہیں کھول دیں--- اب انسانیت کے لیے ترقی کا ہر امکان، کامیابی کی ہر تدبیر اور نجات کا ہر راستہ نبوت محمدی ﷺ سے وابستہ ہو گیا اور کیوں نہ ہو کہ آدم سے عیسیٰ تک جو دین آتا رہا، اب وہ حضور ﷺ کی ذات پر آ کر مکمل ہو گیا ہے اور نہ صرف مکمل بلکہ عملاً دنیا میں قائم اور ہمیشہ کے لیے مستحکم ہو چکا ہے--- حجۃ الوداع کے موقع پر حضور اکرم ﷺ نے اولاد آدم کے نام اپنا آفاقی منشور جاری فرمایا اور اس کے ساتھ ہی خدا عزوجل نے تکمیل دین کی آیت قرآن میں اتار دی:

﴿اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَ رَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا﴾---[المائدہ:۳]

”آج میں نے تمہارے لیے دین کو مکمل کر دیا، تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور دین اسلام کو تمہارے لیے پسند کیا“---

یہاں اکمال دین سے مراد حقیقت دین کی تکمیل بھی ہے اور غلبہ واستحکام دین کی تدبیر بھی--- اس آیت کریمہ میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ اب اہل کفر کی طرف سے تمہارے لیے کوئی خطرہ نہیں--- اس کی وجہ یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ کی پیغمبرانہ جدوجہد کے نتیجہ میں اسلام نہ صرف عرب معاشرہ میں غالب آ گیا ہے، بلکہ عالمی سطح پر ہمیشہ کے لیے ایک برتر فکری نظام کی حیثیت سے محفوظ ہو گیا ہے--- اب دنیا کی کوئی طاقت اسلام کو مٹا سکتی ہے نہ اس میں کوئی تبدیلی پیدا کر سکتی ہے---

پیغمبر اسلام ﷺ کی غیر معمولی بصیرت اور طویل جدوجہد نے دین کو نظری اور عملی، ہر دو اعتبار سے محفوظ اور مکمل کر دیا ہے--- اب یہ دین تاریخ انسانی کی ایک زندہ حقیقت ہے، جسے کوئی جھٹلا نہیں سکتا اور چودہ صدیاں گزرنے کے باوجود اس کا ایک ایک جزو آج بھی اپنی اصل حالت میں محفوظ ہے، جسے اب رہتی دنیا تک کوئی مٹا نہیں سکتا---

## 2 آفاقی انقلاب

حضور سید عالم ﷺ نے تئیس برس کے مختصر عرصہ میں جو انقلاب برپا کیا اس کی اور کوئی مثال انسانی تاریخ میں نہیں ملتی--- یہ ایک ہمہ گیر آفاقی اور دائمی انقلاب تھا، جس نے دیکھتے ہی دیکھتے پوری دنیا کو اپنی آغوش میں لے لیا اور تاریخ کے بند دروازے کھول دیے--- اس انقلاب

نے سو سال سے بھی کم مدت میں نہ صرف دنیا کی دو بڑی طاقتوں، ایران و روم کو زیر کر لیا بلکہ ایشیا اور افریقہ سے لے کر یورپ کے قلب تک اپنی فتح کے پرچم لہرا دیے--- یوں تیئیس برس کی پیغمبرانہ جدوجہد سے برپا ہونے والا انقلاب نہ صرف تاریخ انسانی میں دائمی طور پر ثبت ہو گیا بلکہ اس نے خود اپنی ایک مستقل تاریخ پیدا کی--- اس انقلاب نے دین حق کو ایک ایسی تاریخی حقیقت بنا دیا، جسے کوئی جھٹلا سکے، نہ مٹا سکے--- آں حضرت ﷺ سے پہلے دین صرف ایک نظری حقیقت تھا، اس لیے ہر پیغمبر کے چلے جانے پر کچھ ہی عرصہ میں دین کی حقیقت لوگوں سے اوجھل ہو جاتی تھی مگر آں حضرت ﷺ نے دین کو ایک نظری حقیقت کے مرحلہ سے آگے بڑھا کر عملی انقلاب کی صورت ایک زندہ تاریخی واقعہ بنا دیا---

ہر زمانے اور ہر قوم کا ایک خاص مزاج اور اپنا ایک فکری سانچہ ہوتا ہے، جسے عام طور پر روح عصر کہا جاتا ہے --- قرآن نے اس کے لیے "شاکلہ" کا لفظ برتا ہے---[سورۂ اسراء:۸۴]

ہر دور کے لوگ اپنے زمانے کی خاص تمدنی روح اور فکری سانچے میں رہ کر جیتے ہیں--- ان کی سوچ، رویے اور کردار، ہر شے پر روح عصر کی چھاپ ہوتی ہے--- حضور سید عالم ﷺ کی بعثت کے وقت دنیا جس تمدنی سانچے میں ڈھلی ہوئی تھی، اسے ایک لفظ میں شرک سے تعبیر کیا جاتا ہے--- عربوں کی زندگی کا نقشہ فرد سے لے کر معاشرہ تک ہر جگہ شرک ہی پہ استوار تھا--- وہ اسی منظر میں سوچتے اور اسی حوالے سے جیتے تھے--- حضور سید عالم ﷺ نے تیئیس برس کی طویل اور صبر آزما جدوجہد کے ذریعہ اس فکری سانچے کو توڑ دیا--- کائنات کی اس سب سے عظیم شخصیت نے اپنی توجہ، سوچ اور عمل کی سب قوتیں اس نقطے پر مرکوز کر دیں--- محنت، اخلاص اور قربانی کے ایسے لازوال نقوش صفحۂ حیات پر رقم کیے جنہوں نے بالآخر نوع انسانی کو اپنی گرفت میں لے لیا اور ذہن و دل بدل کر رکھ دیے---

فتح مکہ کے وقت کعبۃ اللہ میں رکھے ہوئے سارے بت توڑ کر آپ ﷺ نے ہمیشہ کے لیے شرک و بت پرستی کا خاتمہ کر دیا اور یوں انسانی تاریخ میں ایک نئے دور کا آغاز ہوا--- پوری دنیا کا طرز فکر بدل گیا--- تہذیب و تمدن کا نیا سانچہ وجود میں آیا--- اخلاق و کردار کے نئے معیار اترے--- جذبہ و احساس کی نئی مہکار پھوٹی--- اخوت و محبت کے اجلے موسم آئے--- ایثار و ہمدردی کی پاکیزہ ہوائیں چلیں--- دنیا میں ہر سو انقلاب آیا اور زمانے کا چلن بدلا--- سوچ بدلی، رویے بدلے، رشتے بدلے اور رابطے بدلے--- قانون بدلے اور ضابطے بدلے، غرض:





بدلی عمل کی شکل، ارادے بدل دیے
اس نے تو کائنات کے جادے بدل دیے

## ۱ امن عالم کا سویرا

حضور رحمت عالم ﷺ دنیا کے لیے امن و آشتی کی نوید بن کر تشریف لائے--- انسانیت ہزاروں سال سے کرب و اضطراب کے تپتے ریگ زاروں میں بھٹک رہی تھی، آپ ﷺ آئے تو رحمت کی گھٹا برسی اور دنیا امن و مان کا گہوارہ بن گئی--- میرے آقا ﷺ کے حسن تربیت کا اعجاز تھا کہ صحرائے عرب کے ظالم، جنگ جو اور فتنہ گر لوگ ساری دنیا میں امن و انصاف کے علم بردار بن کر پھیل گئے اور فضائے ہستی پر سکون و عافیت کی ردائے نورانی چھا گئی:

تیرے کرم نے ڈال دی طرحِ خلوص و بندگی
تیرے غضب نے بند کی رسم و رہِ ستم گری

حضور اکرم ﷺ نے اپنی تعلیمات اور عملی تجربات میں انسان کی فطری ضرورتوں کو پوری شدت اور اہتمام کے ساتھ پیش نظر رکھا--- اور قیام امن و انصاف کے لیے ایسے طریقے اختیار کیے جو انسان کی شخصی ضرورتوں کی تکمیل کے ساتھ ساتھ اس کے شعور اجتماعیت کو پروان چڑھائیں--- اور فرد کی اکائی کو قائم رکھتے ہوئے اسے معاشرہ کا جزو لاینفک بنا دیں تاکہ سماجی اقدار کو فروغ ملے اور دنیا میں امن و عافیت اور سکون و اطمینان کی دولت عام ہو---

قرآن حکیم میں اس امر کا واشگاف اعلان کر دیا گیا ہے کہ حضرت سید عالم ﷺ کی دنیا میں تشریف آوری، کتاب اللہ کے نزول اور اسلام کو آفاقی دین بنانے کا اصل منشاء یہی ہے کہ انسانیت کے لیے امن و سلامتی کی راہیں کھول دی جائیں اور دنیا کو راحت و سکون کا گہوارہ بنا دیا جائے--- چنانچہ ارشاد فرمایا:

﴿قَدْ جَآءَکُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَّ کِتٰبٌ مُّبِیْنٌ O یَّھْدِیْ بِہِ اللّٰہُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَہٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَ یُخْرِجُھُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ﴾---[المائدہ:۱۵،۱۶]

"بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے نور (ذات رسول ﷺ) اور روشن کتاب آئی ہے تا کہ ان کے ذریعے سے خدا تعالیٰ کی رضا چاہنے والوں پر امن و سلامتی کی راہیں واضح ہو جائیں اور وہ تاریکیوں سے نکل کر اجالوں میں آ جائیں"---

پس رحمت عالم ﷺ نے دنیائے انسانیت کو جو دین مرحمت فرمایا اور جس کے مطابق نظام

معاشرہ کو استوار کرنے کا جو نظام پیش فرمایا، وہ سراسر امن و آشتی کا دین ہے---اس کی تمام تعلیمات اسی محور پہ گھومتی ہیں---حتیٰ کہ اس دین کا نام "اسلام" ہی امن و سلامتی کا مظہر ہے---اور یہی اس دین فطرت کا مرکزی پیغام ہے---

پھر لفظ "ایمان" خود امن سے ماخوذ ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ ایمان قبول کرنے کا ثمرہ امن و آشتی ہے---جو شخص دین فطرت کا حلقہ بگوش ہو گیا، وہ امن و آشتی کے الوہی سائے میں آ گیا---

یوں کہیے کہ حضور نبی امن و آشتی ﷺ کی بعثت دنیا کے لیے امن و آشتی کا اجالا لے کر آئی---

## 4 مزاج زندگی بدلا

رسول کریم ﷺ نے دنیا کو حسن اخلاق کی نعمت دی---آپ ﷺ عظمت کردار کے اعلیٰ ترین مقام پر فائز ہیں اور ہر لحاظ سے آپ ﷺ کی ذات ستودہ صفات پوری کائنات کے لیے معیار اخلاق ہے---آپ ﷺ کی بعثت سے پہلے دنیا اخلاق کا نام تو جانتی تھی اور چند اخلاقی فضائل سے بھی واقف تھی مگر کسی کو یہ معلوم نہ تھا کہ اخلاق کا حقیقی معیار کیا ہے؟---حسن اخلاق کی اعلیٰ منزل کون سی ہے؟---اس کا آئیڈیل نمونہ کہاں ہے؟---یوں اخلاق کا تصور مبہم بھی تھا اور مضمحل بھی---آپ ﷺ دنیا میں تشریف لائے اور اپنے عمل سے دکھایا کہ حسن اخلاق کسے کہتے ہیں اور اس کا آئیڈیل معیار کیا ہے---چنانچہ آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَکَارِمَ الْاَخْلَاقِ---

"مجھے دنیا میں بھیجا ہی اس لیے گیا ہے کہ اخلاق کریمانہ کی تکمیل کر دوں"---

حضور اکرم ﷺ نے دنیا کو جو کچھ دیا وہ صرف قوانین اور ضوابط کا مجموعہ نہیں بلکہ اس سے بڑھ کر ایک خاص ذہن اور مزاج ہے---آپ ﷺ نے اپنے پیروکاروں کی شخصیت اور کردار کو الوہی سانچے میں ڈھال دیا---انہیں ایک خاص فکری مزاج اور ذہنی رجحان (Attitude of Mind) عطا کیا جو ان کے تمام رویوں اور معاملات میں رچ بس گیا---

حضور ﷺ کی بعثت سے پہلے عربوں کا مزاج تند و تیز، جھگڑالو اور فتنہ انگیز تھا---وہ بات بات پر لڑتے اور اپنی غارت گری پر فخر کرتے---حضور ﷺ رحمۃ للعالمین بن کر تشریف لائے، آپ ﷺ نے عربوں کے جذبات کا رخ موڑا اور انہیں امن و آشتی کا علم بردار بنایا---ان کے اندر تخلیقی اوصاف پیدا کیے اور بھلائی کی راہ پر لگا دیا---ایک شخص کا نام "زید الخیل" یعنی زید شہسوار تھا، آپ ﷺ نے اس کا نام بدل کر "زید الخیر" رکھ دیا اور اسے سراپا خیر بنا دیا---





کیا حال ہر مومن کا تھا، سب کو حضور ﷺ نے خیر کا جویا بنا دیا---

## 5 جو نہ تھے خود راہ پر، اوروں کے ہادی بن گئے

حضور اکرم ﷺ نے عرب کے لوگوں کو زندگی کی پستیوں سے اٹھا کر آسمان کی بلندیوں پر پہنچا دیا---وہ اپنے ہاتھوں سے تراشے ہوئے بت پوجتے تھے، انہیں خالق کائنات کا نمائندہ اور زمین پر اس کا خلیفہ بنا دیا---وہ قبائلی عصبیت کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے تھے، انہیں عالمگیر انسانی اخوت کا داعی بنا دیا---وہ رسوم و رواج کی تنگ نائیوں میں جیتے تھے، انہیں آفاقی تمدن کی لامحدود وسعتوں سے ہم کنار کیا---وہ کسی قاعدہ و قانون سے آگاہ نہ تھے، انہیں الہامی شریعت سے فیض یاب کیا---ان کی نظر بے آب و گیاہ خطے کی بنجر وادیوں میں مقید تھی، انہیں فارس و روم کی سونا اگلتی زمینوں پر تسلط بخشا---وہ اجتماعی زندگی کے سلیقے سے محروم تھے، انہیں پاکیزہ معاشرت کی اعلیٰ اقدار کا امین بنا دیا---وہ جو اونٹوں کو پانی پلانے کی باری پر جھگڑتے تھے اور سالوں تک جھگڑتے رہتے، انہیں خدائے واحد کے نام پر جہاد کی عظمت سے روشناس کیا---وہ جو انسان کو کیڑے مکوڑے کی طرح بے وقعت اور حقیر جانتے تھے، انہیں عظمت بنی آدم اور تکریم انسانیت کا پیامی بنا دیا---وہ جو عورتوں کو جنس بازار سمجھتے تھے، انہیں صنف نازک کی حرمت کا رکھوالا بنا دیا---وہ جو شتر بے مہار کی طرح ہر سو لپکتے اور بے قید جیتے تھے، انہیں اطاعت، فرماں برداری اور ضبط نفس کا خوگر بنا دیا---وہ جو خود غرضی، مفاد پرستی اور نفسانیت کی دلدل میں ڈوبے ہوئے تھے، انہیں خدمت، محبت اور ایثار کا پیکر بنا دیا---وہ جو ظلم، بربریت اور فتنہ و فساد کی علامت تھے، انہیں امن، انصاف اور شائستگی کی تصویر بنا دیا---وہ جو خود راہ ہدایت سے بھٹکے ہوئے تھے، انہیں پوری کائنات کے لیے ہادی و رہنما بنا دیا---

اکبر الہ آبادی نے کیا خوب کہا ہے:

در فشانی نے تری قطروں کو دریا کر دیا
دل کو روشن کر دیا ، آنکھوں کو بینا کر دیا
جو نہ تھے خود راہ پر ، اوروں کے ہادی بن گئے
کیا نظر تھی جس نے مردوں کو مسیحا کر دیا

*****

نزدیک یہ بات مسلم ہے کہ ان کتب میں کسی حدیث کا نہ ملنا اس کی کمزوری کی دلیل نہیں بن سکتا۔ یہی وجہ تھی جس کی بنا پر دیگر محدثین نے بخاری و مسلم کی قائم کردہ شرائط اور اصولوں پر ایسی احادیث جمع کیں جو بخاری اور مسلم میں موجود نہیں ہیں۔ احادیث کے یہ مجموعے اہل علم میں قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں اور ان میں موجود احادیث سے استفادہ کیا جاتا ہے۔

یہ عجیب بات ہے کہ کسی مصنف کو ہم معتبر مانتے ہیں، اس کی علمی کاوشوں کا کھلے دل سے اعتراف کرتے ہیں اور اس کی کہی ہوئی بات ہمارے نزدیک سند کا درجہ رکھتی ہے، لیکن جب یہی مصنف نبی اکرم ﷺ کی ذات گرامی کی تعریف و توصیف اور آپ کے فضائل و معجزات کے موضوع پر قلم اٹھاتا ہے تو اسے ناقابل اعتبار کہہ کر رد کر دیا جاتا ہے۔ امام ابونعیم، امام بیہقی، قاضی عیاض مالکی، حافظ ابن کثیر، امام جلال الدین سیوطی، امام قسطلانی اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہم الرحمۃ کی دیگر تصانیف قابل اعتبار ہیں تو فضائل و معجزات اور خصائص مصطفیٰ (ﷺ) کے موضوع پر ان کی تالیفات اور تحریریں کیوں لائق حجت نہیں ہیں؟

درحقیقت ماضی قریب کے بعض اہل قلم نے اس وقت سیرت نگاری کی جب مغربی مفکرین اسلام اور اسلامی نظریات کو نیچا دکھانے کے لیے پوری تیاری کے ساتھ میدان میں اتر چکے تھے اور مسلم مفکرین بوجوہ مرعوبیت کی کیفیت میں مبتلا تھے۔ ذہنی مرعوبیت کی حالت میں ان سیرت نگاروں نے اہل مغرب کے اعتراضات سے بچنے کا آسان حل یہ نکالا کہ فضائل و معجزات کی کتابوں کو روایت و درایت کے اعتبار سے ناقص اور کم مرتبہ کہہ کر جان چھڑالی۔ اپنے طور پر یہ سیرت نگار مطمئن ہو گئے کہ ہم نے اہل مغرب کے اعتراضات کا جواب دے دیا ہے۔ اہل مغرب تو کیا مطمئن ہوتے، البتہ فضائل و معجزات کے کچھ حصے کو ناقابل اعتبار قرار دینے کا نقصان یہ ہوا کہ ایک طرف علمی بددیانتی کو قدم جمانے کا موقع مل گیا اور بعض اہل قلم نے اپنے مخصوص نظریات کو آگے بڑھانے کے لیے ان ”روشن خیال“ محققین کی نام نہاد تحقیق کا سہارا لیا تو دوسری طرف کئی مخلص مگر کم اہل علم سیرت نگاروں نے اسی تحقیق کو حرف آخر سمجھ کر اپنی کتابوں میں نقل کرنا شروع کر دیا، اس طرح یہ علمی غلطی پختہ ہو کر حقیقت بن گئی اور فضائل و معجزات نبی اکرم ﷺ کو واعظین کا موضوع قرار دے کر ترک کر دیا گیا۔

دوسرا نقصان یہ ہوا کہ فضائل و معجزات کا بیان امت مسلمہ کی اپنے رسول ﷺ سے وابستگی اور محبت کی آبیاری کا ذریعہ تھا، مذکورہ صورت حال کے باعث اس پہلو سے امتیوں تک عظمت رسول ﷺ کا کوئی پیغام نہ پہنچ سکا اور ان کے دلوں سے عظمت رسول کا تصور ماند پڑتا گیا اور محبت رسول کا پودا بھی مرجھانے لگا۔ اب ان نقصانات کا [illegible] کرنا بظاہر ممکن دکھائی نہیں دیتا۔

زیر نظر مضمون میں ہم اولاً حقیقت معجزہ اور پھر معجزات سید المرسلین کے حوالے سے چند





ضروری امور پر گفتگو کریں گے۔

## حقیقت معجزہ

عقیدت مندی سے بالاتر ہو کر حقیقت پسندی کے آئینے میں دیکھا جائے تو یہ بات مسلم ہے کہ دنیا میں کوئی شخصیت ایسی نہیں جس کی سوانح حضور سرور عالم ﷺ کی سیرت طیبہ کی طرح بے شمار جہتوں اور حیثیتوں کی حامل ہو۔ حضور رحمۃ للعالمین، خاتم النبیین ﷺ کی ذات والاصفات کی سیرت کا کمال یہ بھی ہے کہ آپ ﷺ کو جس پہلو سے دیکھا جائے اسی میں حسن و کمال کا شاہکار دکھائی دیں گے۔ سیرت کے ان لازوال اور شاندار ابواب میں ایک اہم باب آپ ﷺ کے معجزات کا ہے۔ رسول کریم ﷺ کی عظمت کا جب بھی بیان ہوگا، معجزات کے بیان کے بغیر تشنہ اور نامکمل رہے گا۔

یوں تو تمام انبیاء کرام علیہم السلام کو اللہ تعالیٰ نے عظیم الشان معجزات سے نوازا مگر معجزات کی تعداد اور اقسام معجزات کی کثرت کے اعتبار سے سید عالم ﷺ کا کوئی ثانی نظر نہیں آتا۔ احادیث کے مجموعوں، سیرت طیبہ کی کتابوں اور فضائل کی کتابوں میں ان معجزات کی تفصیل ملتی ہے۔ اس مختصر تحریر میں رسول اللہ ﷺ کے معجزات پر ایک نظر ڈالی جا رہی ہے، مگر اس سے پہلے ضروری ہے کہ معجزے کی حقیقت اور اس کی ضرورت و اہمیت کو سمجھ لیا جائے۔

## معجزہ کیا ہے؟

معجزہ کا لفظی مطلب عاجز کر دینے والی چیز ہے۔ معجزہ اس خارق عادت یعنی خلاف معمول واقعہ کا نام ہے جو مدعی نبوت کے ہاتھ پر اس کی نبوت کی دلیل کے طور پر ظاہر ہو اور کل عالم اس کا مقابلہ کرنے اور اس جیسی چیز لانے سے عاجز اور بے بس نظر آئے، تاکہ نبی کے مخالفین اور منکرین پر یہ بات ثابت ہو جائے کہ اس شخص کو اللہ تعالیٰ کی تائید اور حمایت حاصل ہے۔ اس کی اتباع و پیروی نجات کا باعث ہے اور اس کی مخالفت میں تباہی اور بربادی ہے۔

قرآن مجید میں معجزے کی جگہ ”آیۃ“ ”بینۃ“ اور ”برھان“ کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔

## معجزے سے مشابہ دیگر امور کی حقیقت

کچھ امور ایسے ہیں جو بظاہر معجزے سے مشابہ معلوم ہوتے ہیں، ان میں بعض کو تائید خداوندی حاصل ہوتی ہے اور بعض باری تعالیٰ کی حمایت سے محروم ہوتے ہیں۔ جن امور کو اللہ تعالیٰ کی تائید و حمایت حاصل ہوتی ہے ان میں ایک کرامت ہے۔

کرامت ایسے غیر معمولی امر کا نام ہے جو غیر نبی کے ہاتھوں نبی پر ایمان لانے کی برکت اور اس کی اتباع کے اجر و ثواب کی وجہ سے ظاہر ہو۔ چوں کہ ولی کی کرامت نبی کے فیض و اثر سے ظاہر ہوتی ہے اس لیے حقیقت میں کرامت کو بھی نبی کا معجزہ کہا جاتا ہے۔

اسی طرح ایک اور خلاف معمول امر ''ارہاص'' ہے۔ نبی کے ہاتھوں اعلان نبوت سے پہلے ظاہر ہونے والے خلاف معمول واقعہ کو ''ارہاص'' کہتے ہیں۔ جیسے حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بچپن میں کلام فرمایا یا جیسا کہ اعلان نبوت سے پہلے حضور ﷺ کو دھوپ کی گرمی سے بچانے کے لیے بادل سایہ کرتے اور درخت اور پتھر سجدہ کرتے تھے۔ ''ارہاصات'' کو اعلان نبوت کی تاسیس کا درجہ حاصل ہوتا ہے یعنی دعویٰ نبوت کی طرف ابتدائی پیش قدمی۔

معجزے سے ملتے جلتے جن خلاف معمول کاموں کو نصرت الٰہی اور تائید خداوندی میسر نہیں ہوتی، ان میں سے ایک جادو، دوسرا کہانت اور تیسرا امر استدراج ہے۔

کہانت یہ ہے کہ کسی کو شیطانوں اور کافر جنوں کی مدد سے بعض پوشیدہ خبروں تک رسائی حاصل ہو جائے۔

اور کسی بدکار، گم راہ، فاسق یا کافر و مشرک سے کوئی حیرت انگیز کام ظاہر ہو تو اسے استدراج کہتے ہیں۔ اگرچہ ظاہری نظر میں یہ امور بھی معجزے اور کرامت سے مشابہ معلوم ہوتے ہیں مگر ان میں اور معجزے اور کرامت میں کئی اعتبار سے فرق ہے جو کہ درج ذیل ہے:

١) جس طرح معجزہ اور کرامت اللہ تعالیٰ کی عطا اور اس کی تائید سے ہے، اسی طرح کہانت اور جادو وغیرہ شیطان کی اتباع، غیر اللہ کی عبادت اور فسق و فجور کا نتیجہ ہوتے ہیں۔

٢) انبیاء و اولیا کی فرشتے مدد کرتے ہیں، جب کہ جادوگروں اور کاہنوں کے شیطان مددگار ہوتے ہیں۔

٣) انبیاء کرام علیہم السلام لوگوں میں عدل قائم کرتے ہیں اور زمین میں اللہ تعالیٰ کی رحمت کا ذریعہ اور معاشرے کے لیے باعث راحت ہوتے ہیں لیکن جادوگر اور کاہن اپنے مذموم مقاصد کے لیے لوگوں میں ظلم و زیادتی کو فروغ دیتے ہیں۔

٤) جادو اور کہانت کا مقابلہ ان جیسے دیگر جادوگر اور کاہن کر سکتے ہیں، لیکن معجزے کے سامنے تمام کائنات بے بس نظر آتی ہے۔

٥) جادوگر اور کاہن ایک دوسرے کے مخالف ہوں گے لیکن انبیاء کرام ایک دوسرے کے مقابل اور مخالف نہیں ہوتے۔

٦) جادو اور کہانت تعلیم اور دیگر ذرائع سے حاصل ہوتے ہیں، لیکن معجزے اور کرامت کو کسی مدرسے، استاد، کتاب اور مادی وسائل سے کوشش کے ذریعے حاصل نہیں کیا جا سکتا، بلکہ معجزہ صرف تائید ایزدی سے حاصل ہوتا ہے۔ معجزہ کوئی فن نہیں جو سیکھا جا سکے، کوئی علم نہیں جو پڑھا اور پڑھایا جائے، یہ کوئی سائنس نہیں جسے اصول و قوانین کی مدد سے کچھ حقائق کو





ترتیب دے کر اپنی مرضی کے نتائج حاصل کیے جا سکتے ہوں۔

## معجزات کی ضرورت واہمیت

حق بات کو قبول کرنے یا اس کا انکار کرنے کے اعتبار سے انسانوں کی دو قسمیں ہیں:

ایک طبقہ وہ ہے جو دلیل کی بات سمجھتا ہے، عقل و بصیرت کو استعمال کرتا ہے اور جو بات دلیل کی روشنی میں پیش کی جائے، اسے قبول کرنے میں کسی قسم کی پس و پیش نہیں کرتا۔ ایسے لوگ جب کسی شخص کو تجربے سے آزما کر دیکھ لیں اور اسے سچا، دیانت دار اور ہر معاملے میں کھرا پا لیں تو اس کی بات کو کسی تردد اور شک و شبہے کے بغیر ماننے پر تیار ہو جاتے ہیں۔

دوسرا گروہ ایسے لوگوں کا ہے جو دلیل کی زبان نہیں سمجھتا، ایسے افراد جب تک عقل سے عاجز کر دینے والی انہونی باتوں کو عملی شکل میں ڈھلتا ہوا نہ دیکھ لیں، تب تک ان کے دل و دماغ کو اپیل نہیں کیا جا سکتا۔ جب تک مافوق الفطرت امر کے سامنے خود کو بے بس نہ پائیں، حق بات کو تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں ہوں گے۔

انبیاء کرام کو ان دونوں طبقوں سے واسطہ پڑتا رہا، اس لیے انہیں پہلی قسم کے لوگوں کے لیے معجزہ دکھانے کی ضرورت پیش نہیں تھی، لیکن دوسری قسم کے افراد کی خاطر ایسے امور کا اظہار ضروری تھا جو معمول سے بالکل ہٹ کر اور عام انسانی قوت و ہمت سے باہر ہوں اور لوگ اپنی بہترین عقل و بصیرت اور تمام مادی وسائل کے باوجود اس کی مثل پیش کرنے سے بے بس اور عاجز ہوں۔ ایسے لوگوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے انبیاء کو معجزات سے نوازا، تا کہ حق بات کو تسلیم کرنے کے لیے حجت قائم ہو جائے۔

اس سے واضح ہوا کہ بعض انسانوں کو معجزے کی قوت دیکھے بغیر نبی کی نبوت کا یقین ہو جاتا ہے۔ لیکن معاشرے میں ایسے افراد کی تعداد زیادہ نہیں ہوتی، اکثریت نبوت کی دلیل مانگتی ہے اور اپنی مرضی کے مطابق معجزات طلب کرتی ہے، اس لیے اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کے اطمینان کے لیے اور ان پر حجت پوری کرنے کی غرض سے اپنے انبیاء کرام کو معجزات کی قوت فراہم کرتا ہے تا کہ انسانوں کے پاس گمراہی پر ڈٹے رہنے کا کوئی عذر باقی نہ رہے۔ معجزہ دیکھ کر جن کے مزاج میں راست روی اور حق بات کو قبول کرنے کی ذرا بھی صلاحیت ہو، وہ ایمان لے آتے ہیں، لیکن جو لوگ حق کو سمجھ لینے کے باوجود ہٹ دھرمی کا رویہ اپنائے ہوئے ہوں، معجزے کی قوت ان کی ضد اور عناد میں اضافہ کر دیتی ہے۔ اسی لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے معجزات فرعون کی ضد اور مخالفت کو مزید بڑھاتے رہے اور رسول اللہ ﷺ کا معجزہ شق القمر، ابوجہل اور اس کے ساتھیوں ابولہب، عتبہ، شیبہ وغیرہ کی جہالت میں اضافے ہی کا سبب بنا۔

معجزے کے اظہار کا ایک فائدہ اہل ایمان کی ایمانی کیفیت میں اضافہ کرنا اور انہیں

استقامت کی دولت سے نوازتا ہے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے ایسے معجزات بھی دکھائے جن کا مقصد کفار کو دعوت ایمان دینا تھا، جیسے معجزہ شق القمر وغیرہ، تاہم اکثر معجزات کفار کے مطالبے کے بغیر ایسے حالات میں ظاہر ہوئے جن سے مسلمانوں کے ایمان کو تازگی ملی اور اہل ایمان پر حضور سرور عالم ﷺ کی عظمت واضح ہونے سے ان کے دلوں میں ایمان کا نقش مزید گہرا ہوا۔ حضور ﷺ کے معجزات کے بیان میں بھی ان دونوں مقاصد کو پیش نظر رکھا جاتا ہے یعنی (۱) کفار کو دعوت ایمان (۲) اہل ایمان کے سامنے عظمت رسول (ﷺ) کا اظہار، جس سے ان کے ایمان کو جلا ملے، انھیں استقامت ایمانی نصیب ہو اور رسول اللہ ﷺ سے ان کی وابستگی مضبوط و مستحکم ہو جائے۔

## نبوت کا جھوٹا دعوے دار معجزہ نہیں دکھا سکتا

معجزہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے بندوں کی طرف نبی کی سچائی کا سرٹیفکیٹ اور اللہ تعالیٰ کی حتمی حجت اور برہان ہوتا ہے، اس لیے نبوت کا جھوٹا دعوے دار اس قسم کی برہان پیش کرنے سے قاصر رہتا ہے۔ اگر کسی معجزے کا دعویٰ کرے تو وہ اُلٹا جھوٹ ثابت ہوتا ہے، اسی لیے رسول اللہ ﷺ کے زمانۂ اقدس میں نبوت کے جھوٹے دعوے دار مسیلمہ کذاب سے جب لوگوں نے معجزہ مانگا تو اس نے ایک کنوئیں میں تھوک ڈالا تو اس کا پانی خشک ہو گیا، ایک اور کنوئیں میں تھوکا تو اس کا پانی کڑوا ہو گیا۔ ایک بار اس نے وضو کر کے اس پانی سے کھجور کے ایک درخت کو سیراب کیا تو وہ خشک ہو کر ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا۔ مسیلمہ کذاب کچھ لڑکوں کے پاس سے گزرا اور ان کو برکت دینے کے لیے ان کے پاس آیا، ان کے سروں پر ہاتھ پھیرنے لگا تو ان میں سے بعض کے سروں کو چھیل دیا اور بعض اس کے ہاتھ کی نحوست سے ہکلا کر بولنے لگے اور ان کی زبانوں میں کمزوری پیدا ہو گئی۔ کسی آدمی کی آنکھوں میں تکلیف تھی، مسیلمہ نے اس کے لیے دعا کی اور اس کی آنکھوں پر ہاتھ پھیرا تو وہ اندھا ہو گیا---[البدایہ والنہایہ، جلد ۶، صفحہ ۳۲۷]

## معجزے کا مقابلہ کرنا ممکن نہیں

جیسا کہ اوپر معجزے کی تعریف میں ہم نے دیکھا کہ معجزہ ایک خلاف معمول امر کا نام ہے اور یہ نبی کی صداقت کی سند ہے، اس لیے نبی کے زمانے کے تمام جن و انس اور اس کے بعد کے تمام لوگ نبی کے پیش کیے ہوئے معجزے کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ اگر عام آدمی بھی نبی جیسا خلاف معمول کام کر دکھائے تو نبی کی امتیازی حیثیت برقرار نہیں رہ سکتی۔ اس لیے اللہ تعالیٰ تمام عالم کو نبی جیسے خلاف معمول کام پیش کرنے اور اس کا مقابلہ کرنے کی قوت نہیں دیتا۔ مثلاً حضرت موسیٰ علیہ السلام کو یہ معجزہ عطا ہوا کہ وہ اپنا عصا مبارک زمین پر ڈالتے تو اژدہا بن جاتا اور اپنا ہاتھ مبارک گریبان میں ڈالتے تو چمکتا ہوا سورج بن کر نکلتا تھا۔ کسی دوسرے آدمی کے لیے یہ ممکن نہیں کہ وہ ان معجزوں کا مقابلہ





کرے کہ اپنی لاٹھی کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرح اژدہا بنا کر دکھائے یا کسی کے ہاتھ میں اسی طرح کی چمک پیدا ہو جائے۔ حضرت صالح علیہ السلام کے لیے اونٹنی پہاڑ سے نکالی گئی، جو بالکل خلاف معمول کارروائی تھی۔ اس اونٹنی کا جسم دوسری اونٹنیوں سے بڑا تھا، ایک وقت میں اکیلی پانی کا تالاب پی جاتی اور پورا کھیت ایک ہی وقت میں اس کی خوراک بن جاتا۔ حضرت صالح علیہ السلام کے زمانے میں اور اس کے بعد بھی سائنسی ترقی کے موجودہ زمانے میں یہ ممکن نہیں کہ کوئی اس طرح کی اونٹنی پیدا کر کے دکھائے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے پیدائشی اندھوں کو بینائی عطا کی، برص اور کوڑھ کے مریضوں پر اپنا ہاتھ مبارک پھیر کر انہیں شفا دی اور مردوں کو زندہ کر دکھایا۔ نہ اُس وقت اور نہ آج کوئی ایسا کر سکتا ہے کہ صرف اور صرف اپنے ہاتھ کے لمس سے کسی کو کوڑھ سے نجات دے یا برص کے مرض کو ختم کر دے یا کسی نابینا کی آنکھوں کا نور بحال کر دے اور مردے کو زندگی سے ہم کنار کرے۔

تاریخ بتاتی ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے معجزے کا مقابلہ کرنے کا اہتمام کیا گیا تھا۔ فرعون نے ساحروں کو جمع کیا تا کہ وہ بھی موسیٰ علیہ السلام کی طرح کا کام کر دکھائیں اور اس کی رعایا پر واضح ہو جائے کہ لاٹھی کو سانپ بنانا صرف موسیٰ (علیہ السلام) کا خاصہ نہیں اور نہ یہ ان کی نبوت کی علامت ہے، بلکہ یہ جادوگری ہے۔ فرعون نے اس کام کے لیے بہت بڑی منصوبہ بندی کی اور اپنی مملکت کے چاروں اطراف سے ساحرین کو بلوایا لیکن اتنی بڑی منصوبہ بندی کے باوجود اسے زبردست ناکامی کا سامنا کرنا پڑا۔ کتنے جادوگر بلوائے گئے؟ حافظ ابن کثیر علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

''محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ یہ پندرہ ہزار جادوگر تھے اور ہر ساحر کے پاس اس کی رسی اور لاٹھی تھی۔ سدی کا کہنا ہے کہ جادوگروں کی تعداد تیس ہزار تھی اور سب کے ساتھ رسی اور عصا تھا۔ ابن ابی برزہ کہتے ہیں کہ ستر ہزار جادوگر بلوائے گئے تھے، ستر ہزار رسیاں اور ستر ہزار لاٹھیاں سانپ بن کر رینگ رہے تھے---[تفسیر ابن کثیر، جلد ۲، صفحہ ۲۳۷]

یہ لاٹھیاں اور رسیاں بالکل سانپوں میں یوں بدل گئی تھیں کہ لوگ ان کو اژدہوں کی صورت میں دیکھ رہے تھے، ایسے اژدہے جن کی آنکھیں تھیں، گردنیں، سر اور داڑھیں تھیں، لیکن جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنا عصا مبارک ڈالا تو وہ ان سب کو یوں نگل کر چٹ کر گیا یہاں تک کہ اس میں سے کوئی چیز بھی نہ بچی اور قرآن مجید کے بقول:

فَاِذَا هِیَ تَلْقَفُ مَا یَاْفِكُوْنَ ---[الاعراف: ۱۱۷]

''انہوں نے جو جعل سازی کی تھی، وہ اسے نگلنے لگا''---

فرعون، اس کے وزراء، خلق خدا اور جادوگر کھلی آنکھوں کے ساتھ، سورج کی روشنی میں یہ سارا منظر دیکھتے کے دیکھتے رہ گئے۔ ثابت ہو گیا کہ یہ سحر نہیں بلکہ معجزہ ہے۔ قرآن حکیم میں ارشاد ہوا ہے:

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَ بَطَلَ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ---[الاعراف:۱۱۸]

"چناں چہ سچ بات ثابت ہوگئی اور جو انہوں نے کیا تھا وہ باطل قرار پایا"----

جادوگروں کو یقین ہو گیا کہ یہ معجزہ ہے، اس کا مقابلہ کرنا ان کے بس کی بات نہیں ہے۔ یہ تو نبوت کے ساتھ مختص اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نبوت کی دلیل ہے۔ اس لیے وہ بے ساختہ سجدے میں گرے اور بول اٹھے:

اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ، رَبِّ مُوْسٰی وَ هٰرُوْنَ ---[الاعراف:۱۲۱،۱۲۲]

"ہم سب جہانوں کے پروردگار پر ایمان لے آئے جو کہ موسیٰ اور ہارون کا رب ہے"---

حافظ ابن کثیر علیہ الرحمۃ نے جادوگروں کے ایمان لانے اور سجدہ کرنے کی کیفیت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

فالقی السحرة سجدا فما رفعوا رؤسهم حتیٰ راوا الجنة و النار و ثواب اهلها---[تفسیر ابن کثیر، جلد۲، صفحہ۲۳۷]

"پس جادوگر سجدے میں گر پڑے اور سر اٹھانے سے پہلے پہلے انہوں نے جنت اور اس کے اجر و ثواب کو دیکھ لیا اور دوزخ اور اس کے عذابوں کا مشاہدہ کر لیا"---

جب فرعون نے جادوگروں سے کہا کہ میں تمہاری ٹانگیں اور بازو توڑ کر پھانسی پر لٹکا دوں گا، تو انہوں نے صاف صاف کہہ دیا:

لَنْ نُّؤْثِرَکَ عَلٰی مَا جَآءَنَا مِنَ الْبَیِّنٰتِ وَ الَّذِیْ فَطَرَنَا فَاقْضِ مَآ اَنْتَ قَاضٍ ---[طٰہٰ:۷۲]

"ہمارے پاس (نبوت کی) ان واضح نشانیوں کے آ جانے کے بعد ان کے مقابلے میں اور جس نے ہمیں پیدا کیا ہے اس کے مقابلے میں تجھے ہرگز ترجیح نہیں دیں گے، تجھے جو فیصلہ کرنا ہے کر لو"---

اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ معجزے کا مقابلہ کرنا ممکن نہیں ہوتا، اسی لیے قرآن کریم جو نبی اکرم ﷺ کا عظیم معجزہ ہے، اس کے مقابلے میں کوئی کلام نہ لایا جا سکا اور مسیلمہ کذاب اور اس جیسے نبوت کے جھوٹے دعوے داروں نے جو کوششیں کیں، اہل علم اور عربی زبان کے ماہرین نے ان کو فضول کلام اور بکواس قرار دیا ہے۔ ان کی یہ تک بندی اب صرف تاریخی حوالے کے طور پر اور ان کذابوں کی مذمت کے لیے پیش کی جاتی ہے لیکن کوئی شخص اسے بطور کلام نہیں پڑھتا۔

## معجزات سید المرسلین ﷺ

رسول اللہ ﷺ تمام جہانوں کے لیے نبی بن کر تشریف لائے اور آپ کی نبوت و رسالت کا





زمانہ قیامت تک ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ نے آپ کو معجزات کی کثرت سے نوازا اور ہر قسم کے معجزات عطا فرمائے تاکہ جہان کی ہر قسم کے لیے آپ کی ذات حجت اور دلیل قرار پائے اور کسی کو آپ کی نبوت میں شک نہ رہے۔ آپ کو ایسے معجزات بھی عطا کیے گئے جو صرف اہل بصیرت اور فہم و فراست کے حامل افراد کو اپیل کر سکتے تھے اور اس قسم کے معجزات بھی دیے گئے جن سے سطحی علم رکھنے والا اور معمولی سمجھ بوجھ والا آدمی بھی فائدہ اٹھا کر آپ کی نبوت و رسالت کا یقین کر لے۔ پہلے انبیاء کے معجزات بھی حقیقت میں رسول اللہ ﷺ کے معجزے تھے، کیوں کہ وہ پہلی امتوں کو آپ ہی کا پیغام پہنچاتے رہے، انہوں نے آپ کی آمد کی بشارتیں دیں اور اپنی امتوں کو آپ کی پیروی کا حکم دیا۔ حضور ﷺ کے امتیوں کی کرامات بھی آپ کے معجزے ہیں، جیسا کہ گزشتہ صفحات میں معجزے کی تعریف میں بیان ہوا ہے کہ امتی کی کرامت اس نبی کا معجزہ ہوتی ہے، کیوں کہ کرامت سے نبی کی نبوت کی تصدیق ہوتی ہے۔ حضور ﷺ کی امت میں اولیاء کی کثرت ہے، اس طرح ولیوں کی کرامتیں بھی کثیر ہوئیں اور یہ سب آپ کے معجزے کہلاتے ہیں۔

پہلے انبیا کرام علیہم السلام کو ایک دو یا چند معجزات عطا ہوئے، حضور ﷺ سراپا معجزہ بن کر تشریف لائے۔ ان انبیا کے معجزے قصۂ ماضی بن گئے اور حضور ﷺ کے معجزات کا ظہور قیامت تک ہوتا رہے گا اور اہل عالم فیض یاب ہوتے رہیں گے۔ جیسا کہ قرآن کریم زندۂ جاوید معجزہ ہے اور آپ ﷺ کی سیرت پاک کے تذکرے کی کثرت اور سیرت طیبہ کی تاثیر سے لوگوں کا اسلام قبول کرنا وغیرہ بھی زندۂ جاوید معجزے ہیں۔

## حضور ﷺ کے معجزات کی تعداد

جو معجزات براہ راست حضور ﷺ سے ظاہر ہوئے ان کی تعداد امام بیہقی علیہ الرحمۃ نے ایک ہزار بتائی ہے۔ امام نووی علیہ الرحمۃ جو صحیح مسلم شریف کے شارح ہیں، انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کے معجزات کی تعداد ایک ہزار دو سو (۱۲۰۰) ہے۔ بعض علماء کے نزدیک ان کی تعداد تین ہزار (۳۰۰۰) ہے---[فتح الباری، جلد۲، صفحہ۵۸۲، ۵۸۳، کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ]

قاضی عیاض رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے معجزات کی تعداد پر بحث کرتے ہوئے ایک عجیب نکتہ ارشاد فرمایا ہے، جس کا مفہوم یہ ہے:

"کفار کو کسی ایک سورت کا مثل لانے کے لیے چیلنج کیا گیا ہے اور سب سے چھوٹی سورت الکوثر ہے۔ اس چیلنج کی روشنی میں اگر یہ پیمانہ بنا لیں کہ اس سورہ کے دس کلمات ہیں اور قرآن کریم کے کلمات کی مجموعی تعداد تقریباً ستر ہزار ہے۔ اب سورہ کوثر کے دس کلمات کو کم از کم چیلنج کیا گیا یونٹ تسلیم کر کے پورے قرآن کریم کو

دس دس کلمات کے یونٹوں میں تقسیم کرنا چاہیں تو دس سے ستر ہزار کو تقسیم کریں گے، اس کا جواب سات ہزار بنتا ہے۔ گویا قرآن کریم اکیلا ہی سات ہزار معجزوں پر مشتمل ہے“---[الشفا بتعریف حقوق المصطفیٰ، جلد ۱، صفحہ ۲۴۴]

## معجزات کی اقسام

بنیادی طور پر معجزے کی دو قسمیں ہیں:

(۱)......معنوی معجزات (۲)......حسی معجزات

## معنوی معجزات

معنوی معجزات وہ ہیں جن کے سمجھنے کے لیے عقل وفہم کی ضرورت ہوتی ہے اور صرف دانش ور طبقہ اور اہل بصیرت ہی ان معجزات کو سمجھ سکتے ہیں۔ جیسے رسول اللہ ﷺ کے اعلیٰ اخلاق اور باطنی محاسن وکمالات کا معجزہ یا جیسے قرآن مجید کا معجزہ بن کر آنا۔ یوں ہی حضور ﷺ کی احادیث مبارکہ کے الفاظ ومعانی بھی آپ کا معنوی معجزہ ہیں اور آپ کی امت کی کثرت بھی معجزہ ہے۔

## حسی معجزات

حسی معجزات وہ ہیں جن کو معمولی عقل وفہم کا انسان بھی بخوبی جان لیتا ہے کیوں کہ ان کو حواس خمسہ کے ذریعے پہچانا جا سکتا ہے۔ جیسے معجزۂ شق القمر اور انگلیوں سے پانی جاری ہونا وغیرہ۔ حسی معجزات خاص طور پر ان لوگوں کے لیے ظاہر ہوتے ہیں جو معنوی اصول وقوانین کو سمجھنے کی صلاحیت نہیں رکھتے اور ان کے پاس یا تو سطحی علم ہوتا ہے یا مزاج میں ضد اور عناد کا مادہ پایا جاتا ہے۔

✿✿✿✿✿

## ”نعت سرور کونین ﷺ“

ان کی نگاہِ رحمت ، ان کے کرم کا صدقہ — کرتا ہوں ان کی مدحت، مجھ کو ملا یہ جذبہ
بعدِ خدا بزرگ ہیں سرکار بالیقین — کتنا بلند تر ہے میرے نبی کا رتبہ
جن و بشر کو دیکھا ، ذات نبی پہ شیدا — تسکینِ قلب وجاں ہے، خیر الوریٰ کا طیبہ
خلد بریں کی حوریں، گاتی ہیں ان کے نغمے — شمس و قمر میں پایا ، نور خدا کا جلوہ
دنیا کے سیم و زر کی حاجت نہیں ہے مطلق — جامِ نبی کا گر مجھے مل جائے ایک قطرہ
آنکھوں میں ان کے جلوے، لب پہ ہیں ان کی نعتیں — پیشِ نظر ہے نوری ، سوہنی نبی کا روضہ

مولانا محمود احمد نوری

✿✿✿✿✿





# محبت رسول ﷺ

(صاحبزادہ) محمد ظفر الحق بندیالوی

لفظ محبت کی حقیقی اور حتمی تعبیر آج تک بیان نہیں ہو سکی، ہر کسی نے اپنی ذہنی بساط کے مطابق اس کے معانی بیان کیے ہیں، لیکن ہر دانا اور بینا اس حقیقت کو تسلیم کرتا ہے کہ چار حروف کا یہ مجموعہ اپنے اندر سمندر سے زیادہ گہرائی اور کائنات سے زیادہ وسعت، بھڑکتی آگ کے شعلوں سے زیادہ تپش، آفتاب وماہ تاب سے زیادہ نورانیت، گلاب کی پنکھڑی سے زیادہ نزاکت اور قطرۂ شبنم سے زیادہ لطافت، موجوں سے بڑھ کر روانی، دریاؤں سے بڑھ کر طغیانی، پروانے سے بڑھ کر درد، شمع سے بڑھ کر گداز، آبشاروں سے بڑھ کر ترنم اور بلبل سے بڑھ کر میٹھا تکلم رکھتا ہے---

مختلف ارباب علم ودانش نے محبت کی مختلف تعریفیں کی ہیں--- انگلش کے بہت بڑے رائٹر شکسپیئر نے محبت کے متعلق یوں اظہار خیال کیا:

God is love and love is God.---

”خدا محبت ہے اور محبت خدا ہے“---

فرانسس بیکن نے کہا:

It is impossible to love and be wise.---

''یہ ناممکن ہے کہ انسان محبت بھی کرے اور عقل مند بھی رہے''---

ایک اور مغربی مفکر کا خیال ہے:

It is an attraction between two souls.---

''محبت دو روحوں کے درمیان کشش کا نام ہے''---

مصورِ پاکستان علامہ اقبال علیہ الرحمۃ نے محبت کے متعلق یوں اظہارِ خیال فرمایا:

چمک تارے سے مانگی، چاند سے داغِ جگر مانگا
اڑائی تیرگی تھوڑی سی شب کی زلفِ برہم سے
تڑپ بجلی سے پائی، حور سے پاکیزگی پائی
حرارت لی نفس ہائے مسیحِ ابنِ مریم سے
ذرا سی پھر ربوبیت سے شانِ بے نیازی لی
ملک سے عاجزی، افتادگی تقدیرِ شبنم سے
پھر ان اجزاء کو گھولا چشمۂ حیوان کے پانی میں
مرکب نے محبت نام پایا عرشِ اعظم سے

ابن قیم کہتے ہیں:

''محبت کی جتنی تعریف کی جائے اتنی تعریف الجھتی رہے گی، محبت کی تعریف ہے کہ محبت محبت ہے''---

امام احمد قسطلانی نے محبت کی تشریح یوں کی ہے:

وَ الْمُرَادُ اَنْ تَهَبَ اِرَادَتَكَ وَ اَفْعَالَكَ وَ نَفْسَكَ وَ مَالَكَ وَ وَقْتَكَ لِمَنْ تُحِبُّهٗ---

''محبت یہ ہے کہ تو اپنے ارادے، اپنے افعال، اپنی جان، اپنے مال اور اپنے وقت کو محبوب کے قدموں پر نچھاور کر دے''---

آگے فرماتے ہیں:

اَلْعِشْقُ اِفْرَاطُ الْحُبِّ---

''محبت کی انتہا کو عشق کہتے ہیں''---

محبت در حقیقت کیفیات کا بحرِ بیکراں ہے، جذبات کا سیلِ رواں ہے، تخلیقِ کائنات کا محرک ہے، حسنِ کائنات کا جوہر ہے، نظمِ کائنات کا جوہر ہے، شخصیتِ انسانی کا زیور ہے، خالقِ کائنات کا





نور ہے، پیغمبر اعظم ﷺ کا منشور ہے، امنِ عالم کی ضمانت ہے، ایمان و اسلام کی علامت ہے، علم و عمل کی معراج ہے، عبادت و ریاضت کا نچوڑ ہے---

محبت کے شرر سے دل سراپا نور ہوتا ہے
ذرا سے بیج سے پیدا ریاضِ طور ہوتا ہے

محبت کے متعلق سرکارِ دو عالم ﷺ کا ارشادِ گرامی ملاحظہ ہو:

حُبُّكَ الشَّيْئَ يُعْمِيْ وَ يُصِمُّ---[مسند امام احمد]

''تمہیں کسی شئے کی محبت اندھا بھی کر دیتی ہے اور بہرا بھی کر دیتی ہے''---

مطلب یہ کہ محبّ کی آنکھیں محبوب کے عیب دیکھنے سے اندھی ہو جاتی ہے اور اس کے کان محبوب کی عیب جوئی سننے سے بہرے ہو جاتے ہیں یعنی محبت کی یہ نشانی ہے کہ محبّ کو محبوب کا عیب نہ تو نظر آتا ہے اور نہ ہی وہ کسی سے محبوب پر تنقید سن سکتا ہے---

محبت کی دوسری نشانی سرکارِ دو جہاں ﷺ نے یہ بیان فرمائی:

مَنْ اَحَبَّ شَيْئًا فَاَكْثَرَ ذِكْرَهٗ---[زرقانی علی المواہب، جلد ۹، صفحہ ۳۱۴]

''جس کو جس چیز سے محبت ہوتی ہے وہ اس کا ذکر اکثر کرتا ہے''---

اب عقل یہ سوال کرتی ہے کہ محبتِ رسول ﷺ کیوں ضروری ہے؟---قرآن کا ارشاد ہے:

﴿قُلْ اِنْ كَانَ آبَآؤُكُمْ وَ اَبْنَآؤُكُمْ وَ اِخْوَانُكُمْ وَ اَزْوَاجُكُمْ وَ عَشِيْرَتُكُمْ وَ اَمْوَالُ ۨ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَ تِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَ مَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ جِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ﴾---[سورۃ توبہ، ۲۴]

''(اے محبوب!) فرما دیجیے اگر تمہارے باپ، تمہاری اولاد، تمہارے بھائی، تمہاری بیویاں، تمہارا کنبہ اور تمہاری کمائی کے مال اور وہ سودا جس کے نقصان کا تمہیں ڈر ہے اور تمہارے پسندیدہ مکان (یہ چیزیں) تمہیں اللہ، اس کے رسول ﷺ اور جہاد کی محبت سے زیادہ پیاری ہوں تو پھر راستہ دیکھو، یہاں تک کہ اللہ تم پر اپنا امر لائے''---

قرآن کریم کی دوسری آیت میں ہے:

﴿اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ﴾---[سورۃ محمد، ۳۳]

عربی میں ایک لفظ اتباع ہے اور ایک اطاعت ہے، اتباع کا معنی پیروی کرنا ہے جو لالچ میں بھی ہو سکتی ہے، منافقانہ طور پر بھی ہو سکتی ہے اور خوف میں بھی ہو سکتی ہے لیکن اطاعت ''طوع''

سے ہے، جس کا متضاد ''کَرْھًا'' ہے، جس کا معنی ہے ''بادلِ نخواستہ'' اور پھر ''طَوْعًا'' کا معنی ہوا کسی سے محبت کرتے ہوئے اس کی پیروی کرنا--- اس آیت کا پھر معنی یہ ہوا کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرتے ہوئے ان کی بات مانو--- قرآن کریم کی تیسری آیت ہے:

﴿مَا کَانَ لِاَھْلِ الْمَدِیْنَۃِ وَ مَنْ حَوْلَھُمْ مِنَ الْاَعْرَابِ اَنْ یَّتَخَلَّفُوْا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ وَ لَا یَرْغَبُوْا بِاَنْفُسِھِمْ عَنْ نَّفْسِہٖ﴾--- [سورۃ توبہ، ۱۲۰]

''مدینہ والوں اور ان کے گرد دیہات والوں کے لائق نہ تھا کہ رسول اللہ (ﷺ) سے پیچھے بیٹھے رہیں اور نہ یہ کہ ان کی جان سے اپنی جان پیاری سمجھیں''---

اس آیت کریمہ سے واضح طور پر معلوم ہو رہا ہے کہ اپنی جان کو سرکار دوعالم ﷺ کی جان اطہر سے پیارا نہ سمجھنا چاہیے بلکہ آپ کی جان اپنی جان سے بھی عزیز تر ہونی چاہیے--- حضرت سیدنا انس بن مالک انصاری ؓ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ مَالِہٖ وَ وَلَدِہٖ وَ نَفْسِہٖ وَ النَّاسِ اَجْمَعِیْنَ--- [صحیح بخاری، صفحہ ۷]

''تم میں سے کوئی شخص مومن نہ ہوگا جب تک میں اس کے نزدیک اس کے مال، اولاد، جان اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں''---

حضور اکرم ﷺ نے سیدنا فاروق اعظم ؓ سے پوچھا، تمہیں مجھ سے کتنی محبت ہے؟---

انہوں نے نہایت غور و فکر کے بعد عرض کیا:

لَاَنْتَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ اِلَّا نَفْسِیْ---

''یارسول اللہ! آپ مجھے اپنی جان کے علاوہ ہر چیز سے زیادہ محبوب ہیں''---

اس پر حضور اکرم ﷺ نے فرمایا:

لَا وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْکَ مِنْ نَفْسِکَ---

''ہرگز نہیں، مجھے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے جب تک میں تمہیں تمہاری جان سے بھی محبوب نہ ہو جاؤں (تم ایمان میں کامل نہ ہو سکو گے)''---

حضرت سیدنا عمر ؓ نے عرض کیا، یارسول اللہ!:

وَ اللّٰہِ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ نَفْسِیْ---

''اب تو آپ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز ہیں''---

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:





اَلْاٰنَ یَا عُمَرُ......---

[صحیح بخاری، کتاب الایمان و النذور، باب کیف کانت یمین النبی ﷺ]

''اے عمر! اب تیرا ایمان کامل ہو گیا''---

قارئین کرام! انسان کو سب سے زیادہ محبت اپنی ذات سے ہوتی ہے مگر اس حدیث پاک نے یہ واضح کر دیا کہ اگر کوئی شخص کامل ایمان چاہے تو سرکار دوجہاں ﷺ سے اپنی ذات سے بھی بڑھ کر محبت کرے---

شریعت مصطفیٰ ﷺ کا اصول ہے کہ جو شخص جس سے محبت کرے گا، اس کو اس کی رفاقت نصیب ہوگی--- حضرت انس بن مالک ؓ سے مروی ہے کہ ایک شخص نے نبی اکرم ﷺ سے پوچھا، یارسول اللہ! قیامت کب آئے گی؟--- آپ ﷺ نے فرمایا:

مَا اَعْدَدْتَ لَھَا---

''تو نے قیامت کے لیے کیا تیاری کی ہے؟''---

اس شخص نے عرض کی:

مَا اَعْدَدْتُ لَھَا مِنْ کَثِیْرِ صَلَاۃٍ وَّ لَا صَوْمٍ وَّ لَا صَدَقَۃٍ وَّ لٰکِنْ اُحِبُّ اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ---

''میں نے روز قیامت کے لیے زیادہ نمازوں، روزوں، صدقات کے ساتھ تیاری نہیں کی لیکن اللہ اور اس کے رسول (ﷻ و ﷺ) سے محبت کرتا ہوں''---

آپ ﷺ نے فرمایا:

اَنْتَ مَعَ مَنْ اَحْبَبْتَ--- [صحیح بخاری، کتاب الادب، باب علامۃ الحب فی اللہ/ کتاب الاحکام، باب القضاء و الفتیا فی الطریق]

''تو اپنے محبوب کے ساتھ ہوگا''---

اس مبارک اصول پر صحابہ ؓ جس قدر خوش ہوئے اس کا بیان حضرت انس ؓ ان الفاظ میں کرتے ہیں:

فَمَا فَرِحْنَا بِشَیْءٍ فَرِحْنَا بِقَوْلِ النَّبِیِّ ﷺ اَنْتَ مَعَ مَنْ اَحْبَبْتَ---

''آج تک ہم کبھی اتنے خوش نہیں ہوئے جتنے آپ ﷺ کا یہ فرمان سن کر ہوئے کہ محب، محبوب کے ساتھ ہوگا''---

حضرت مولا علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:

﴿وَ الَّيْلِ﴾---

یہ درحقیقت زلفِ مصطفیٰ ﷺ کی قسم اللہ تعالیٰ نے یاد فرمائی ہے اور قرآن میں کہیں فرمایا:

﴿سِرَاجًا مُّنِيْرًا﴾---[سورۃ الاحزاب،۴۶]

''میرا محبوب چمکتا ہوا سورج ہے''---

اور کہیں فرمایا:

﴿قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ﴾---[سورۃ المائدہ،۱۵]

''لوگو! تمہاری طرف نور (محمد ﷺ) اور روشن کتاب آ گئی''---

حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

چودھویں کی رات تھی، چاند پوری آب و تاب سے روشنی بکھیر رہا تھا اور ادھر محبوب خدا ﷺ یمنی سرخ ڈوروں والی چادر اوڑھ کے بیٹھے تھے:

رَأَيْتُ إِلَيْهِ وَ إِلَى الْقَمَرِ فَهُوَ أَحْسَنُ عِنْدِيْ مِنَ الْقَمَرِ---

''میں نے چہرۂ مصطفیٰ ﷺ کو بھی دیکھا اور چاند کو بھی دیکھا لیکن حضور اکرم ﷺ چاند سے کہیں زیادہ حسین تھے''---

امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمہ نے کیا خوب کہا ہے:

چہرے پہ ہے قرباں شمس و قمر
زلفوں پہ تصدق شام و سحر
رخساروں پہ ٹھہرے کس کی نظر
تیرے منہ کی جلا کا کیا کہنا

زرقانی اور مواہب اللدنیہ میں روایت موجود ہے:

لَمْ يَظْهَرْ لَنَا تَمَامُ حُسْنِهٖ لِأَنَّهٗ لَوْ ظَهَرَ تَمَامُ حُسْنِهٖ لَمَا طَاقَتْ أَعْيُنُنَا رُؤْيَتَهٗ---

''حضور اکرم ﷺ کا تمام حسن ظاہر نہ ہوا، اگر آپ ﷺ کا تمام حسن ظاہر ہو جاتا تو ہماری آنکھیں دیکھنے کی تاب نہ لا سکتیں''---

مولوی اشرفعلی تھانوی اپنی کتاب ''نشر الطیب'' میں لکھتے ہیں:

لَمْ يَظْهَرْ جَمَالُهٗ كَمَا هُوَ---

''جس طرح آپ ﷺ کا حسن تھا، اس طرح ظاہر نہ ہوا''---





اور مولوی محمد قاسم نانوتوی بانی دار العلوم دیوبند ''قصائد قاسمی'' میں لکھتے ہیں:

رہا جمال پہ تیرے حجاب بشریت
کوئی تجھ کو کیا سمجھے بجز ستار

''یارسول اللہ! آپ کے حسن پر بشریت کا پردہ ہے اور اللہ تعالیٰ کے بغیر آپ ﷺ کو کوئی سمجھ ہی نہیں سکتا''---

اللہ رب العزت نے مال و منال کے لحاظ سے بھی اپنے محبوب ﷺ کو تمام مخلوق میں یکتا بنایا---ارشادِ ربانی ہے:

﴿وَ اَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ﴾---[سورۃ والضحیٰ،۱۰]

''(اے محبوب!) کسی بھی سائل کو مت جھڑکو''---

سائل پر الف لام یا تو جنس کا ہوگا یا استغراق کا ہوگا، اگر سائل پر الف لام جنس کا ہو تو معنی ہوگا کہ سائل جو بھی سوال کرے اسے عطا کر دو اور مت جھڑکو---اگر الف لام استغراق کا ہو تو معنی ہوگا کہ اگر سارے سائل اکٹھے ہو کر آ جائیں تو پھر بھی مت جھڑکو، کیوں کہ:

﴿اِنَّا اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ﴾---

''(اے محبوب!) ہم نے تمہیں خیرِ کثیر عطا کر دیا''---

اور مشکوٰۃ میں حدیث موجود ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

يَا رَبِيْعَةُ سَلْ---

''اے ربیعہ! مانگو''---

انہوں نے عرض کیا:

اَسْئَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ---

''یارسول اللہ! میں جنت میں آپ ﷺ کی معیت مانگتا ہوں''---

اس حدیث کے ماتحت مسلم فریقین شخصیت حضرت شاہ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

''سل فرمود و نفرمود فلاں چیز سل، ازیں معلوم می شود ہمہ چیز در دست ہمت اوست ہر کسے کہ خواہند ہر قدر کہ خواہند باذن خداوندی می دہند''---

''حضور اکرم ﷺ نے ''سَلْ'' فرمایا اور یہ نہ فرمایا کہ فلاں چیز مانگو، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تمام اشیاء ان کے دست ہمت میں ہیں، جسے چاہیں، جس قدر

چاہیں، اللہ تعالیٰ کے اذن سے عطا کر سکتے ہیں''----

ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، مواہب اللدنیہ، زرقانی، طبرانی اور نشر الطیب میں یہ روایت بھی موجود ہے کہ ایک اندھے صحابی رضی اللہ عنہ حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی، اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے بینائی عطا کرے--- آپ ﷺ نے فرمایا، دو رکعت نماز نفل پڑھ کر یہ دعا مانگو:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَ اَتَوَجَّهُ اِلَیْکَ بِمُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ قَدْ تَوَجَّهْتُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ هٰذِهٖ لِتُقْضٰی اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِیَّ---

اس دعا کے مانگنے کی دیر تھی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بینائی عطا فرما دی--- سلف صالحین ہر دور میں حضور اکرم ﷺ کی اپنی بتائی ہوئی اپنے وسیلہ سے یہ دعا مانگتے رہے ہیں، یہ دعا آج بھی ہر جائز مقصد کے لیے مجرب ہے---

جب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو علم و کمال، حسن و جمال اور مال و منال میں کامل بنا دیا تو کائنات کی ہر شے آپ ﷺ سے محبت کرنے لگی، حتی کہ کھجور کا خشک تنا آپ ﷺ کے ہجر میں رونے لگا اور آپ ﷺ نے یہ بھی ارشاد فرمایا:

اُحُدٌ جَبَلٌ یُحِبُّنَا وَ نُحِبُّهٗ---

''احد ایک پہاڑ ہے، جو ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں''---

## عشق مصطفیٰ ﷺ کے ثمرات

## عذاب الٰہی سے نجات کا ذریعہ

اللہ رب العزت نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا:

﴿قُلْ اِنْ کَانَ اٰبَآؤُکُمْ وَ اَبْنَآؤُکُمْ وَ اِخْوَانُکُمْ وَ اَزْوَاجُکُمْ وَ عَشِیْرَتُکُمْ وَ اَمْوَالُ نِ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَ تِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ کَسَادَهَا وَ مَسٰکِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَیْکُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ جِهَادٍ فِیْ سَبِیْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰی یَاْتِیَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ﴾---[سورۃ توبہ ۲۴]

''اگر تمہارے باپ، تمہاری اولاد، تمہارے بھائی، تمہاری بیویاں، تمہارا کنبہ، تمہاری کمائی کے مال اور وہ سودا جس کے نقصان کا تمہیں ڈر ہے اور تمہارے پسندیدہ مکان (یہ چیزیں) تمہیں اللہ، اس کے رسول ﷺ اور جہاد کی محبت سے زیادہ پیاری





ہوں تو پھر راستہ دیکھو، یہاں تک کہ اللہ تم پر اپنا امر لائے''---

قارئین! یہاں امر سے مراد عذاب ہے، یعنی اگر ہم اللہ تعالیٰ کے عذاب اور اس کی ناراضگی سے بچنا چاہتے ہیں تو اپنے باپ، اولاد، بھائی، بیوی، کنبہ، مال، مکان، ہر ایک چیز کی محبت کو خدا و مصطفیٰ (جل جلالہ و ﷺ) کی محبت پر قربان کر دیں ورنہ عذاب الٰہی کا انتظار کریں---

## قبر میں نجات کا ذریعہ

مشکوٰۃ شریف کی حدیث ہے، قبر میں پہلا سوال ہوگا:

مَنْ رَّبُّکَ--- ''تیرا رب کون ہے؟''---

اگر عقیدہ و عمل درست ہوا تو جواب دے گا:

رَبِّیَ اللّٰهُ--- ''میرا رب اللہ ہے''---

پھر دوسرا سوال ہوگا:

مَا دِیْنُکَ--- ''تیرا دین کیا ہے؟''---

اگر عقیدہ و عمل درست ہوا تو جواب دے گا:

دِیْنِیَ الْاِسْلَامُ--- ''میرا دین اسلام ہے''---

اگر دونوں سوالوں کا جواب صحیح بھی دے دے، پھر بھی اس کی نجات نہ ہوگی، جب تک تیسرے اور اہم سوال کا جواب نہ دے--- تیسرا سوال صحیح بخاری، جلد ۱، صفحہ ۱۸۴/ ترمذی، جلد ۱، صفحہ ۱۴۵ پر موجود ہے:

مَا کُنْتَ تَقُوْلُ فِیْ هٰذَا الرَّجُلِ---

''اس ہستی کے متعلق تو کیا کہتا ہے''---

یعنی قبر والے کو سامنے محمد عربی ﷺ کا دیدار کرایا جائے گا اور فرشتہ سرکار دو عالم ﷺ کی طرف اشارہ کر کے کہے گا:

مَا کُنْتَ تَقُوْلُ فِیْ هٰذَا الرَّجُلِ---

اب عقل انسانی سوال کرتی ہے کہ جب ہم نے آقائے نامدار ﷺ کو دیکھا نہیں تو قبر میں پہچان کیسے ہوگی؟--- تو علماء نے اس کا جواب دیا ہے کہ مومن کے دل میں کملی والے ﷺ کی محبت ہوتی ہے--- پہچان اس محبت کی وجہ سے ہوگی، محبت خود پکارے گی یہ تیرے آقا ﷺ ہیں، اب نتیجہ کلام یہ نکلا کہ قبر میں نجات، پہچان مصطفیٰ ﷺ سے ہوگی اور آقا ﷺ کی پہچان محبت سے ہوئی، گویا محبت مصطفیٰ ﷺ ہی نجات کا ذریعہ ہوگی---

## ایمان کی حلاوت

ثَلَاثٌ مَنْ كُنَّ فِيْهِ وَجَدَ حَلَاوَةَ الْإِيْمَانِ اَنْ يَّكُوْنَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ اَحَبَّ اِلَيْهِ مِمَّا سِوَاهُمَا وَ اَنْ يُّحِبَّ الْمَرْءَ لَا يُحِبُّهٗ اِلَّا لِلّٰهِ وَ اَنْ يَّكْرَهَ اَنْ يَّعُوْدَ فِي الْكُفْرِ كَمَا يَكْرَهُ اَنْ يُّقْذَفَ فِي النَّارِ ---[صحیح بخاری، صفحہ۷]

"جس میں تین خصلتیں ہوں وہ ایمان کی حلاوت پالے گا، ایک یہ کہ اللہ اور اس کا رسول ﷺ اس کو تمام ماسوا سے زیادہ پیارے ہوں، دوسری یہ کہ وہ کسی آدمی سے صرف اللہ کے لیے محبت کرے اور تیسری یہ کہ وہ کفر میں لوٹ جانا اس قدر برا سمجھے جیسے آگ میں پھینکے جانے کو برا سمجھتا ہے"---

قارئین کرام! اس حدیث پاک سے یہ بات واضح ہوگئی کہ جب تک ایک مسلمان کہلانے والے کے دل میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت ہر چیز کی محبت سے زیادہ نہ ہو، وہ ایمان کی حلاوت پا ہی نہیں سکتا---

## قیامت میں رفاقت مصطفی ﷺ کا ذریعہ

حضرت عبد اللہ بن زید انصاری رضی اللہ عنہ حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کے عرض کرتے ہیں:

وَ اللّٰهِ لَاَنْتَ اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ نَفْسِيْ وَ مَالِيْ وَ وَلَدِيْ وَ اَهْلِيْ لَوْ لَا اَنِّيْ آتِيْكَ لَرَاَيْتُ اَنْ اَمُوْتَ ---[مواہب اللدنیہ]

"اللہ کی قسم! آپ ﷺ مجھے میری جان، مال، اولاد اور گھر والوں سے زیادہ محبوب ہیں، اگر میں آپ ﷺ کے پاس نہ آؤں تو آپ ﷺ دیکھیں گے کہ میں مرجاؤں گا"---

یہ کہہ کر وہ زار و قطار رونے لگے، حضور اکرم ﷺ نے رونے کا سبب پوچھا تو انہوں نے عرض کیا، مجھے ایک غم ہے کہ یہاں جب بھی آپ ﷺ کے دیدار کی خواہش ہوتی ہے، آپ کی زیارت کر لیتا ہوں، قیامت میں آپ کی زیارت کیسے ہوگی؟---حضور اکرم ﷺ ابھی خاموش ہیں کہ سیدنا جبریل امین علیہ السلام آگئے اور وحی سنائی:

﴿مَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَ الصِّدِّيْقِيْنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ الصّٰلِحِيْنَ﴾---[سورۃ النساء، ۶۹]

"جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتے ہیں، قیامت والے





دن وہ ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام کیا یعنی انبیاء، صدیقین، شہداء اور صالحین"---

دوسری حدیث شریف صحیح بخاری شریف میں ہے، جو پہلے گزر چکی ہے کہ ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم ﷺ سے سوال کیا:

"قیامت کب آئے گی؟"---

آپ ﷺ نے فرمایا:

"تو نے قیامت کے لیے کیا تیاری کی ہے؟"---

اس نے عرض کیا:

"میں نے قیامت کے لیے زیادہ نمازوں، روزوں اور صدقات کے ذریعے تیاری نہیں کی، بس اتنی بات ہے کہ میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرتا ہوں"---

تو اس کے جواب میں حضور اکرم ﷺ نے فرمایا:

اَنْتَ مَعَ مَنْ اَحْبَبْتَ---

"تو اپنے محبوب کے ساتھ ہوگا"---

اس حدیث سے بھی یہ بات واضح ہوتی ہے کہ جو شخص حضور اکرم ﷺ سے محبت کرتا ہے وہ روز قیامت آپ ﷺ کے ساتھ ہوگا---

## حصول جنت کا ذریعہ

رُوِيَ اَنَّ امْرَاَةً مُّسْرِفَةً عَلٰى نَفْسِهَا رُئِيَتْ بَعْدَ مَوْتِهَا، فَقِيْلَ لَهَا مَا فَعَلَ اللّٰهُ بِكِ؟ قَالَتْ غَفَرَلِيْ، قِيْلَ بِمَا ذَا؟ قَالَ بِمَحَبَّتِيْ لِنَبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ نُوْدِيْتُ اَنَّ مَنِ اشْتَهَى النَّظَرَ اِلٰى حَبِيْبِنَا نَسْتَحْيِيْ اَنْ نُّذِلَّهٗ بِعِتَابِنَا......---[المواہب اللدنیہ]

"روایت کیا گیا ہے کہ ایک گنہگار عورت کو موت کے بعد خواب میں دیکھا گیا، اس سے پوچھا گیا کہ اللہ تعالیٰ ﷻ نے تیرے ساتھ کیا معاملہ کیا؟---اس نے کہا، مجھے بخش دیا گیا، کہا گیا، کس وجہ سے؟---اس نے کہا سرکار دو عالم ﷺ کی محبت کی وجہ سے اور ندا دی گئی کہ جو شخص خواہش رکھتا ہے کہ ہمارے محبوب ﷺ کو دیکھے (محبت رکھتا ہے) ہمیں شرم آتی ہے کہ اسے عذاب دے کر ذلیل کریں"---

# وہ محبوبِ خدا ہیں، وجہِ تخلیقِ دو عالم ہیں

رواں ہے کاروانِ رنگ و بو، سرکار کے دم سے
دو عالم کی رگوں میں ہے لہو، سرکار کے دم سے

کریں ہم کیوں نہ اپنی آبرو سرکار پر قرباں
کہ قائم ہے ہماری آبرو، سرکار کے دم سے

وہ محبوب خدا ہیں، وجہِ تخلیقِ دو عالم ہیں
ہوئے آباد سارے کاخ و کو، سرکار کے دم سے

انھی کے نور سے یہ محفلِ ہستی ہوئی روشن
چراغاں ہے جہاں میں چارسو، سرکار کے دم سے

لگن بخشی ہمیں سرکار نے ابطالِ باطل کی
شعار اپنا ہے حق کی جستجو سرکار کے دم سے

رسول پاک کی نعتیں نہ کیوں محمود ہم گائیں
ملا ہے ہم کو ذوقِ گفتگو، سرکار کے دم سے

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

راجا رشید محمود

دیو وزن دبستان حرا — ہمہ طوطیان خوش نوا

پڑھدیاں تحسین نعت مصطفےٰ

# بلغ العلیٰ بکمالہ

اوہ قمریاں وی شوق وچ — ڈالے ہوئے سر طوق وچ

کردیاں تحسین اپنے ذوق وچ

# کشف الدجیٰ بجمالہ

اوہ بلبلیں وی کو بکو — لے کے ہر اک گل کی بو

کردیاں تحسین چہچہا کو

# حسنت جمیع خصالہ

چڑیاں سے منھ کر چپ کے — انساں بھلا کیوں چپ رہے

لازم ہے کہ یوں کہے

# صلوا علیہ وآلہ